عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ۝ (انعام ع ۱۸)

آپ ان سے کہہ دیجیے کہ تمھارا پروردگار بڑی ہی وسیع رحمت والا ہو (اور اسی رحمت کا صدقہ ہو کہ اس نے تم کو مہلت دے رکھی ہو، لیکن یاد رہے کہ مجرموں کو سزا دینا بھی اس کا قانون ہو، اس لیے اگر تم اس باغیانہ اور مجرمانہ زندگی سے باز نہ آئے تو ضرور اس کی سخت سزا پاؤگے) اور مجرموں پر سے اس کا عذاب ہٹایا نہیں جاسکتا۔

اور سورۂ حجر میں فرمایا۔

نَبِّئْ عِبَادِيْ اَنِّيْ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝ وَاَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِيْمُ ۝ (حجر ع ۴)

اے پیغمبر! میرے بندوں کو خبردار کر دیجیے کہ بیشک میں بڑا بخشنے والا اور بہت مہربان ہوں، اور اسی طرح اس میں بھی کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہو کہ (مجرموں کے لیے) میری سزا بھی بڑی دردناک سزا ہو۔

اور سورۂ مومن کے شروع میں اللہ تعالیٰ کی شان بیان کرتے ہوئے فرمایا گیا۔

غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝ (سورۂ مومن ع ۱)

وہ گناہ بخشنے والا ہو، اور توبہ کرنے والوں کی توبہ قبول کرنے والا ہو، (اور اسی کے ساتھ سرکش مجرموں کے لیے وہ) بڑی سخت سزا دینے والا ہو۔ سب کچھ قدرت رکھتا ہو۔ اس کے سوا کوئی بندگی اور عبادت کے لائق نہیں ہو۔ سب کو اسی کی طرف لوٹنا ہو۔

اور بعض مقامات پر اللہ تعالیٰ کی اس صفت یعنی عدالت اور تعذیب مجرمین کو دوسرے عنوانوں سے بھی بیان فرمایا گیا ہو۔

چنانچہ سورۂ قلم میں سوالیہ پیرایہ میں ارشاد ہو۔

اَفَنَجْعَلُ الْمُسْلِمِيْنَ كَالْمُجْرِمِيْنَ مَا لَكُمْ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ۝ (قلم ع ۲)

کیا ہم اپنے فرمانبردار بندوں کو نافرمانوں مجرموں کے برابر کر دینگے تمھیں کیا ہوگیا ہو تم کیسے حکم لگاتے ہو۔

(یعنی اللہ کے متعلق تم ایسی نا انصافی اور خلاف حکمت بات کا تصور کیسے کرتے ہو کہ وہ فرمانبرداروں اور نافرمانوں کے ساتھ یکساں سلوک اور ایک سا معاملہ کرے گا)

اور اسی کو سورۂ صٓ میں فرمایا۔

أَمْ نَجْعَلُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ كَالْمُفْسِدِينَ فِي الْأَرْضِ أَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِينَ كَالْفُجَّارِ ۝ (صٓ ع ۳)

کیا ہم ایمان لانے والوں اور نیک عمل کرنیوالوں کو زمین میں فساد برپا کرنیوالوں کے برابر کر سکتے ہیں، کیا ہم پرہیزگاروں کو بدکاروں کے برابر کر سکتے ہیں، (ہمارے عدل و انصاف سے یہ کیسے ممکن ہو)

اور اسی کو سورۂ جاثیہ میں یوں فرمایا۔

أَمْ حَسِبَ الَّذِينَ اجْتَرَحُوا السَّيِّئَاتِ أَن نَّجْعَلَهُمْ كَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ سَوَاءً مَّحْيَاهُمْ وَمَمَاتُهُمْ ۚ سَاءَ مَا يَحْكُمُونَ ۝ وَخَلَقَ اللَّهُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ وَلِتُجْزَىٰ كُلُّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝ (جاثیہ ع ۲-۳)

جو لوگ برائیاں کرتے ہیں کیا وہ سمجھتے ہیں کہ ہم اِن بدکاروں کو اپنے ان بندوں کے برابر کر دیں گے جن کی زندگی ایمان اور اعمال صالحہ والی زندگی ہو، کہ یکساں ہو ان کا جینا مرنا (ایسا خیال کرنیوالے احمق بڑا غلط اور) بہت برا حکم لگاتے ہیں، (نہیں دیکھتے کہ) اللہ نے زمین و آسمان کو (اور ساری کائنات کو) بالکل حکمت کے مطابق پیدا کیا ہے،

(اور وہ عالم کا سارا نظام حکمت ہی سے چلا رہا ہو، پھر اس سے ایسی خلاف حکمت اور خلاف عدل بات کی توقع کیوں رکھتے ہیں) اس عالم کی تخلیق کا تو مقصد اور منتہا ہی یہ ہو کہ (بندے یہاں عمل کریں اور) وقت پر ہر شخص کو اس کے کیے کی جزا ملے، اور (اس جزا سزا کے معاملہ میں ہرگز) کسی کے ساتھ کوئی ظلم و زیادتی نہوگی۔

بہرحال قرآن مجید کا بیان ہو کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے ساتھ بڑا شفیق اور بڑا مہربان ہو، اور اس کی رحمت میں سب کے لیے پوری گنجائش ہو۔ (وَرَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ[1]) بڑے سے بڑا مجرم

---

[1] اعراف۔ ع ۱۹۔

اور گنہگار بھی اگر اس کی رحمت اور مغفرت کا طالب بن کر اس کی طرف بڑھے تو وہ اسے بخشنے کے لیے اور اپنے آغوش رحمت میں جگہ دینے کے لیے تیار ہو، لیکن اسی کے ساتھ وہ صاحب عدالت بھی ہو، اور سرکش مجرموں کو سزا دینا بھی اس کی عدالت اور حکمت کا تقاضہ ہو، اس لیے جو شریر اور مفسد سرکشی اور شرارت سے باز نہ آئیں گے اور تذکیر و نصیحت کے باوجود نافرمانی اور بغاوت اور کفر و شرک ہی پر جمے رہیں گے، وہ آنے والے اُس عالم میں جس میں اللہ کی اس صفتِ عدل کا پورا ظہور ہوگا، اللہ کی رحمت اور مہربانی سے ذرہ برابر بھی حصہ نہ پا سکیں گے، بلکہ اپنے کفر و شرک اور اپنی شرارت و سرکشی اور اللہ کے سامنے نہ جھکنے کی سخت سزا پائیں گے ـــ سورۂ السجدہ میں ایسے ہی مجرموں کے بارہ میں ارشاد ہو۔

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ثُمَّ اَعْرَضَ عَنْهَا ۭ اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ ۝ (السجدہ ـ ع ۲)

اور اُن سے زیادہ کوئی ظالم نہیں، جن کو اُن کے پروردگار کی آیات کے ذریعہ نصیحت کی جائے اور پھر بھی وہ اُن سے بے رخی اور بے پروائی اختیار کریں، اور اپنے حال کو درست نہ کریں، ہم ایسے مجرموں کو سخت سزا دینے والے ہیں۔

---

# مکاتیب حضرت مولانا محمد الیاس رح

(مرتبہ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی)

مکاتیب کا یہ مجموعہ ابھی حال میں شایع ہوا ہو اس میں حضرت مولانا کے ستر کے قریب خطوط ہیں جو مختلف زمانوں میں مختلف حضرات کو لکھے گئے ہیں ـــ شروع میں محترم مرتب کے قلم سے مختصر سا دیباچہ ہو جسمیں انھوں نے امید ظاہر کی ہو کہ:۔

"اس مجموعہ کی اشاعت ان اصحاب کے لیے بڑی مفید اور باعث تقویت ہوگی جو دعوت کے کام میں مشغول ہیں اور اس سے مناسبت رکھتے ہیں، ان خطوط سے ان کی ہمتیں بلند ہوں گی، ان کی نگاہوں میں دعوت کی قیمت و اہمیت بڑھے گی۔ اس کا صحیح موضوع اور مقصد معلوم ہوگا بہت سی غلطیوں اور کوتاہیوں پر تنبہ ہوگا اور اس کے بہت سے اصول و آداب معلوم ہوں گے ممکن ہو کہ اس کی اشاعت کسی اہل کے لیے عمل کا محرک یا اسکی تقویت کا باعث بن جائے۔"

ان خطوط میں بعض مضامین ایسے بھی ہیں جن کو اچھی طرح وہی حضرات سمجھ سکیں گے جو حضرتؒ سے اور حضرتؒ کی خصوصیات سے واقفیت رکھتے ہیں ـــــ ضخامت ۱۴۴ صفحات ظاہری محاسن سے بھی آراستہ مجلد خوشنما قیمت ۱؎

# معارف الاحادیث

[اس سلسلہ معارف الاحادیث میں اب تک ۱۲۰ حدیثوں کی تشریح الفرقان کے صفحات میں شایع ہو چکی ہیں ـــــ یہ سب حدیثیں وہ تھیں جن کو حضرات محدثین نے ایمان اور بیان آخرت کے ابواب میں اپنی مؤلفات میں درج کیا ہے ـــــ اس کے بعد اب ان احادیث کا سلسلہ شروع کیا جارہا ہے جن کو محدثین اپنی کتابوں میں رقاق کے زیر عنوان درج کرتے ہیں۔ یعنی وہ احادیث جن کے پڑھنے اور سننے سے قلب میں رقت پیدا ہوتی ہے، اور دل دنیا کی طرف سے سرد ہو کر آخرت کے لیے عمل کا جذبہ اور ولولہ اس میں پیدا ہوتا ہے۔

جو حدیثیں اس سلسلہ میں درج کی جارہی ہیں وہ سب مشکوٰۃ شریف "کتاب الرقاق" سے انتخاب کی گئی ہیں ـــــ اللہ تعالیٰ اس عاجز کو اور ناظرین کرام کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کے انوار و برکات سے بہرہ ور فرمائے]

(۱) عن عبد اللہ بن عمر قال اخذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ببعض جسدی فقال کن فی الدنیا کانک غریب او عابر سبیل وعُدّ نفسک من اهل القبور (رواه البخاری)[1]

(ترجمہ) حضرت عبد اللہ بن عمر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے جسم کا ایک حصہ

---

[1] ہکذا فی المشکوٰۃ ـ وقال بعض الشارحین "لفظ البخاری عن ابن عمر قال اخذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بمنکبی فقال کن فی الدنیا کانک غریب او عابر سبیل ولیس فی البخاری وعد نفسک من اهل القبور بل هو فی روایۃ الترمذی والبیہقی ـ واللہ اعلم۔

پکڑ کے (دوسری روایت میں تصریح ہے کہ میرے دونوں مونڈھے پکڑ کے) مجھ سے ارشاد فرمایا کہ دنیا میں ایسے رہ جیسے کہ تو پردیسی ہے، یا راستہ چلتا مسافر ہے، اور اپنے کو قبر والوں میں یعنی مردوں میں شمار کر۔ (بخاری)

(**تشریح**) یعنی جس طرح کوئی مسافر پردیس کو اور رہ گزر کو اپنا اصلی وطن نہیں سمجھتا، اور وہاں اپنے لیے لمبے چوڑے انتظامات نہیں کرتا اسی طرح مومن کو چاہیے کہ اس دنیا کو اپنا اصلی وطن نہ سمجھے، اور یہاں کی ایسی فکر نہ کرے جیسے کہ یہاں ہی اس کو ہمیشہ رہنا ہے، بلکہ اس کو ایک پردیس اور رہ گزر سمجھے اور موت کو اور قبر میں جانے کو یقینی سمجھتے ہوئے اپنے کو اہل قبور میں سے شمار کرے۔

واقعہ یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام انسانوں کو جیسا انسان بنانا چاہتے ہیں اور اپنی تعلیم و تربیت سے ان کی جو سیرت بنانا چاہتے ہیں اس کی اساس و بنیاد یہی ہے کہ آدمی اس دنیوی زندگی کو بالکل عارضی اور چند روزہ زندگی سمجھے، اور موت کے بعد والی زندگی کو اصلی اور مستقل زندگی یقین کرتے ہوئے اس کی فکر اور تیاری میں اس طرح لگا رہے کہ گویا وہ زندگی اس کی آنکھوں کے سامنے ہے، اور گویا وہ اسی دنیا میں ہے ـــــ جن لوگوں نے یہ بات جس درجہ میں اپنے اندر پیدا کرلی ان کی زندگی اور ان کی سیرت اسی درجہ میں انبیاء علیہم السلام کی تعلیم اور ان کی منشاء کے مطابق ہوگئی، اور جو لوگ اپنے میں یہ بات پیدا نہیں کر سکے ان کی زندگی بھی وہ نہیں بن سکی ـــ اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے خطبات اور مواعظ میں اس بنیاد پر بہت زیادہ زور دیتے تھے۔

(۲) عن عمرو ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم خطب یوماً فقال فی خطبتہ الا ان الدنیا عرض حاضر یاکل منہ البر والفاجر الا وان الآخرۃ اجل صادق ویقضی فیھا ملک قادر الا وان الخیر کلہ بحذافیرہ فی الجنۃ الا وان الشر کلہ بحذافیرہ فی النار الا فاعملوا وانتم من اللہ علی حذر واعلموا انکم معروضون علی اعمالکم فمن یعمل مثقال ذرۃ خیراً یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شراً یرہ۔ (رواہ الشافعی)

(ترجمہ) حضرت عمرو بن عاص سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن خطبہ دیا اور اپنے اس خطبہ میں ارشاد فرمایا کہ "سن لو اور یاد رکھو کہ دنیا ایک عارضی اور وقتی سودا ہے جو فی الوقت حاضر اور نقد ہے (اور اس کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہے، اسی لیے) اس میں ہر نیک و بد کا حصہ ہے اور سب اس سے کھاتے ہیں، اور یقین کرو کہ آخرت مقررہ وقت پر آنے والی ایک سچی اٹل حقیقت ہے اور سب کچھ قدرت رکھنے والا حقیقی بادشاہ اسی میں (لوگوں کے اعمال کے مطابق جزا اور سزا کا) فیصلہ کرے گا، یاد رکھو کہ ساری خیر اور خوشگواری اور اس کی تمام قسمیں جنت میں ہیں، اور سارا شر اور دکھ اور اس کی تمام قسمیں دوزخ میں ہیں ——— پس خبردار خبردار (جو کچھ کرو) اللہ سے ڈرتے ہوئے کرو (اور ہر عمل کے وقت آخرت کے انجام کو پیش نظر رکھو) اور یقین کرو کہ تم اپنے اپنے اعمال کے ساتھ اللہ کے حضور میں پیش کیے جاؤ گے، پس جس شخص نے ذرہ برابر کوئی نیکی کی ہوگی وہ اس کو بھی دیکھ لے گا، اور جس نے ذرہ برابر کوئی برائی کی ہوگی وہ اس کو بھی پا لے گا۔ (امام شافعیؒ)

(تشریح) انسان کی سب سے بڑی بدبختی اور سیکڑوں قسم کی بدکاریوں کی جڑ بنیاد یہ ہے کہ وہ اللہ کے احکام اور آخرت کے انجام سے بے فکر اور بے پروا ہوکر زندگی گزارے اور اپنی نفسانی خواہشات اور اس دنیا کی فانی لذتوں کو اپنا مقصد اور مطمح نظر بنا لے ——— اور یہ اس وجہ سے ہوتا ہے کہ دنیا میں جو کچھ ہے وہ آنکھوں کے سامنے ہے، اور خدا اور آخرت آنکھوں سے اوجھل ہیں، اس لیے انسانوں کو اس بربادی سے بچانے کا راستہ یہی ہے کہ ان کے سامنے دنیا کی بے حقیقتی اور بے قیمتی کو اور آخرت کی اہمیت و برتری کو قوت کے ساتھ پیش کیا جائے۔ اور قیامت میں خدا کے سامنے پیشی اور اعمال کی جزا و سزا کا اور جنت و دوزخ کے ثواب و عذاب کا یقین ان کے دلوں میں اتارنے کی کوشش کی جائے ——— حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس خطبہ کا حاصل (اور مقصد) یہی ہے، اور جیسا کہ عرض کیا گیا، آپ کے اکثر خطبات اور مواعظ میں یہی بنیادی مضمون ہوتا تھا۔

(تنبیہ) یہ بات بڑی خطرناک اور بہت تشویشناک ہے کہ ہماری دینی دعوت اور دینی وعظ و نصیحت میں دنیا کی بے ثباتی اور بے حقیقتی اور آخرت کی اہمیت کا بیان اور جنت و دوزخ کا تذکرہ اس طرح اور

جس ایمان ویقین اور جس قوت کے ساتھ ہونا چاہیے، ہمارے اس زمانہ میں اس کا رواج بہت کم ہوگیا ہے، گویا نہیں رہا ہے، اور دین کی تبلیغ و دعوت میں بھی اسی طرح کی باتیں کرنے کا رواج بڑھتا جارہا ہے جس قسم کی باتیں مادی تحریکوں اور دنیوی نظاموں کی دعوت و تبلیغ میں کی جاتی ہیں۔ فالی اللہ المشتکی۔

(۴) عن جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اَخوَفَ ما اَتَخوَّفُ علی اُمتی الھویٰ وطول الامل فاما الھویٰ فیصدُّ عن الحق واما طول الامل فینسی الآخرۃ وھذہ الدنیا مرتحلۃ ذاھبۃ وھذہ الآخرۃ مرتحلۃ قادمۃ ولکل واحدۃ منھما بنون فان استطعتم ان لا تکونوا من بنی الدنیا فافعلوا فانکم الیوم فی دار العمل ولا حساب وانتم غداً فی دار الآخرۃ ولا عمل (رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

(ترجمہ) حضرت جابر سے مروی ہے، انھوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، میں اپنی امت پر جن باتوں کے آنے سے ڈرتا ہوں ان میں سب سے زیادہ ڈر کی چیزیں ھویٰ اور طولِ امل ہیں (ھویٰ) سے مراد یہاں یہ ہے کہ دین و مذہب کے بارہ میں اپنے نفس کے رجحانات اور خیالات کی پیروی کی جائے اور طولِ امل یہ ہے کہ دنیوی زندگی کے بارہ میں لمبی لمبی آرزوئیں دل میں پرورش کی جائیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دو بیماریوں کو بہت زیادہ خوفناک بتلایا اور آگے اس کی وجہ یہ ارشاد فرمائی کہ ھویٰ تو آدمی کو قبولِ حق سے مانع ہوتی ہے (یعنی اپنے نفسانی رجحانات اور خیالات کی پیروی کرنے والا قبولِ حق اور اتباعِ ہدایت سے محروم رہتا ہے) اور طولِ امل یعنی لمبی لمبی آرزوئیں دل میں بسی ہوئی ہوں تو آخرت کو بھلا دیتا ہے اور اس کی فکر اور اس کے لیے تیاری سے غافل کر دیتا ہے (اس کے بعد آپ نے ارشاد فرمایا کہ) یہ دنیا دمبدم چلی جارہی ہے، گزر رہی ہے (کہیں اس کا ٹھہراؤ اور مقام نہیں) اور آخرت اُدھر سے چل پڑی ہے چلی آرہی ہے اور ان دونوں کے بیٹے ہیں (یعنی انسانوں میں کچھ وہ ہیں جو دنیا سے ایسی وابستگی رکھتے ہیں جیسی

وابستگی بچوں کو اپنی ماں سے ہوتی ہو۔ اور کچھ وہ ہیں جن کی ایسی ہی وابستگی اور رغبت بجائے دنیا کے آخرت سے ہو) پس اے لوگو اگر تم کرسکو تو ایسا کرو کہ دنیا سے چمٹنے والے اس کے بچے نہ ہو، (بلکہ اس دنیا کو دار العمل سمجھو) تم اس وقت دار العمل میں ہو (یہاں تمہیں صرف محنت اور کمائی کرنی ہو) اور یہاں حساب اور جزا سزا نہیں ہو اور کل تم (یہاں سے کوچ کرکے) دار الآخرۃ میں پہونچ جانے والے ہو اور وہاں کوئی عمل نہ ہوگا (بلکہ یہاں کے اعمال کا حساب ہوگا، اور ہر شخص اپنے کیے کا بدلہ پائے گا)

(تشریح) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں امت کے بارہ میں دو بڑی بیماریوں کا خوف اور خطرہ ظاہر فرمایا تھا، اور امت کو اُن سے ڈرایا اور خبردار کیا تھا، ایک ھوٰی اور دوسرے طول امل ——— غور سے دیکھا جائے تو صاف معلوم ہوتا ہو کہ ان ہی دو بیماریوں نے امت کے بہت بڑے حصے کو برباد کیا ہو، جن لوگوں میں خیالات اور نظریات کی گمراہیاں ہیں وہ ھوٰی کے مریض ہیں اور جن کے اعمال خراب ہیں وہ طول امل اور حُبِ دنیا کے مرض میں گرفتار اور آخرت کی فکر اور تیاری سے غافل ہیں، اور علاج یہی ہو جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث کے آخر میں بیان فرمایا ——— یعنی ان کے دلوں میں یہ یقین پیدا ہو کہ یہ دنیوی زندگی فانی اور صرف چند روزہ ہو، اور آخرت ہی کی زندگی اسلی زندگی ہو اور وہی ہمارا اصلی مقام ہو اللّٰھُمَّ لاعیش الاعیش الآخرۃ۔

(۴) عن شداد بن اوس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الکَیِّسُ من دان نفسہ وعمل لما بعد الموت والعاجز من اتبع نفسہ ھواھا وتمنّٰی علی اللہ۔ (رواہ الترمذی وابن ماجہ)

(ترجمہ) شداد بن اوس سے مروی ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہوشیار اور طاقتور اور بازی جیتنے والا وہ بندہ ہو جو اپنے نفس کو اللہ کے حکم کا تابع[1] رکھے، اور اس کی طاعت

[1] حدیث کے الفاظ "دَان نفسہ" کا ایک ترجمہ تو یہ ہو، اور بعض علماء نے اس کے معنی محاسبۂ نفس کے بھی کیے ہیں۔ اس صورت میں مطلب یہ ہوگا کہ ہوشیار اور طاقتور وہ ہو جو اپنے نفس کا محاسبہ کرتا ہے الخ جیسا کہ دوسری حدیث میں آیا ہو حاسبوا قبل ان تحاسبوا ۱۲

اور فرمانبرداری کرائے اور مرنے کے بعد کے لیے عمل کرے، اور نادان، کمزور اور پھسڈی وہ ہے جو اپنے نفس کو اس کی خواہشات کا تابع کردے۔ (یعنی اللہ کے احکام کے بجائے نفسانی خواہشات کی پیروی کرے) اور اس کے باوجود اللہ سے بڑی بڑی آرزوئیں اور تمنائیں رکھے۔

(تشریح) اس حدیث میں ان لوگوں کو خاص آگاہی دی گئی ہے جو اپنی عملی زندگی میں اللہ کے احکام اور آخرت کے انجام سے بے پروا اور بے فکر ہو کر اپنی نفسانی خواہشات کی پیروی کرتے ہیں۔ اور اس کے باوجود اللہ کی رحمت اور اس کے کرم سے امیدیں رکھتے ہیں اور جب اللہ کا کوئی بندہ ٹوکتا ہے تو کہتے ہیں کہ اللہ کی رحمت بڑی وسیع ہے، اس حدیث نے بتلایا ہے کہ ایسے لوگ دھوکے میں ہیں اور ان کا انجام نامرادی ہے۔۔۔۔۔ پس معلوم ہوا کہ رجا (یعنی اللہ سے رحمت اور کرم کی امید) وہی محمود ہے، جو عمل کے ساتھ ہو، اور جو امید بے عملی اور بدعملی اور آخرت کی طرف سے بے فکری کے ساتھ ہو، وہ رجا محمود نہیں ہے بلکہ نفس و شیطان کا فریب ہے۔[۵]

(۵) عن ابن مسعود عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لا تزول قدما ابن آدم یوم القیٰمۃ حتی یُسْئَل عن خمس عن عمرہ فیما افناہ وعن شبابہ فیما ابلاہ وعن مالہ من این اکتسبہ وفیما انفقہ وماذا عمل فیما علم۔ (رواہ الترمذی)

(ترجمہ) حضرت عبد اللہ ابن مسعود سے روایت ہے، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے راوی ہیں کہ آپ نے ارشاد فرمایا۔ قیامت کے دن (جب حساب کے لیے بارگاہ خداوندی میں پیشی ہوگی تو) آدمی کے پاؤں سرک نہ سکیں گے جب تک کہ اس سے پانچ چیزوں کا سوال نہ کر لیا جائے گا ۔۔۔۔۔ ایک اس کی پوری زندگی اور عمر کے بارہ میں کہ کن کاموں میں اس کو ختم کیا ۔۔۔۔۔ اور دوسرے خصوصیت سے اس کی جوانی (اور جوانی کی قوتوں) کے بارہ میں کہ کن مشاغل میں جوانی اور اس کی

---

[۵] اس مضمون کی مزید تفصیل مطلوب ہو تو اشعۃ اللمعات کی طرف رجوع کریں۔ شیخ رحمہ نے اس موضوع پر اس حدیث کے ذیل میں اکابر عرفا حضرت حسن بصری، حضرت معروف کرخیؒ وغیرہ کے بڑے بصیرت افروز ارشادات نقل کیے ہیں۔ ۱۲

قوتوں کو کس مصرف میں لگایا، اور تیسرا اور چوتھا مال و دولت کے بارہ میں کہ کہاں سے اور کن طریقوں اور راستوں سے اس کو حاصل کیا تھا، اور کن کاموں اور کن راہوں میں اس کو صرف کیا۔ اور پانچواں سوال یہ ہوگا کہ جو کچھ معلوم تھا اس کے بارہ میں کیا عمل کیا؟

(ف) ہر شخص اپنی زندگی، اپنی جوانی، اپنے آمد و خرچ، اور اپنے علم و عمل کا دنیا ہی میں محاسبہ کرے اور ذرا سوچے کہ دربارِ خداوندی میں کھڑا کر کے جب مجھ سے سرِ حشر یہ سوالات کیے جائیں گے تو میرا حال اور انجام کیا ہوگا؟ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت اور اپنے کرم سے آسان فرمائے ورنہ امتحان اپنی نوعیت کے لحاظ سے یقیناً بڑا سخت ہے، اور صرف وہی خوش نصیب بندے اس دن رسوائی سے بچ سکیں گے جو اس گھڑی کے آنے اور اس امتحان گاہ میں پہنچنے سے پہلے اسی دنیا میں تیاری کر لیں اور زندگی اس طرح گزاریں کہ اس محاسبہ اور اس امتحان میں کامیاب اور سرخرو ہو سکیں۔

(۹) عن عمرو بن میمون الاودی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لرجل وهو يعظه اغتنم خمسا قبل خمس شبابك قبل هرمك و صحتك قبل سقمك و غناك قبل فقرك و فراغك قبل شغلك و حياتك قبل موتك۔ (رواہ الترمذی مرسلاً)

(ترجمہ) عمرو بن میمون اودی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو نصیحت کرتے ہوئے ارشاد فرمایا —— پانچ حالتوں کو دوسری پانچ حالتوں کے آنے سے پہلے غنیمت جانو اور ان سے جو فائدہ اٹھانا چاہیے وہ اٹھا لو —— غنیمت جانو جوانی کو بڑھاپے کے آنے سے پہلے، اور غنیمت جانو تندرستی کو بیمار ہونے سے پہلے، اور غنیمت جانو خوش حالی اور فراخ دستی کو ناداری اور تنگ دستی سے پہلے، اور غنیمت جانو فرصت اور فراغت کو مشغولیت سے پہلے، اور غنیمت جانو زندگی کو موت آنے سے پہلے۔

(تشریح) مطلب یہ ہے کہ انسان کے حالات ہمیشہ یکساں نہیں رہتے اس لیے اس کو چاہیے کہ جب اللہ تعالیٰ اسے کچھ عمل کرنے کے قابل اچھی اور اطمینان کی حالت نصیب فرمائے تو

اس کو غنیمت اور پروردگار کی طرف سے ملی ہوئی نعمت سمجھے اور اللہ کی رضا اور آخرت میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے جو کچھ کر سکتا ہو اس وقت کرے، کیا خبر ہو کہ آئندہ کر سکنے کے قابل رہے گا یا نہیں۔ اگر جوانی کی قوت ملی ہوئی ہو تو بڑھاپے کی کمزوریوں اور معذوریوں کے آنے سے پہلے اس سے فائدہ اٹھا لے، اگر تندرست و توانا ہو تو بیماری کی مجبوریوں سے پہلے اس سے کام لے لے، اگر خوش حالی اور مالی وسعت اللہ نے نصیب فرمائی ہو تو افلاس اور محتاجی کا وقت آنے سے پہلے اس سے فائدہ حاصل کر لے، اور اگر کچھ فرصت ملی ہوئی ہو تو مشغولیت اور پریشان حالی کے دن آنے سے پہلے اس کی قدر کر لے اور کام لے لے، اور زندگی کے بعد بہرحال موت ہے جو ہر قسم کے اعمال کا خاتمہ کر دینے والی ہے اور اس کے ساتھ توبہ و استغفار کا دروازہ بھی بند ہو جاتا ہے، اس لیے زندگی کے ہر لمحہ کو غنیمت اور خداداد فرصت سمجھے اور اس سے فائدہ اٹھانے میں غفلت نہ کرے۔

(۷) عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ما ینتظر احدکم الا غنیً مطغیاً او فقراً منسیاً او مرضاً مفسداً او ھرماً مفنداً او موتاً مجہزاً او الدجال والدجال شر غائب ینتظر او الساعۃ والساعۃ ادھیٰ وامرّ۔ (رواہ الترمذی والنسائی)

(**ترجمہ**) حضرت ابو ہریرہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے ارشاد فرمایا "تم کس چیز کے لیے انتظار کرتے ہو، اس خوشحالی اور دولت مندی کا جو آدمی کو سرکش کر دیتی ہے، یا انتظار کرتے ہو اس ناداری اور محتاجی کا جو سب کچھ بھلا دیتی ہے، یا انتظار کرتے ہو حالت بگاڑ دینے والی بیماری کا، یا عقل و حواس کھو دینے والے بڑھاپے کا، یا اچانک آنے والی اور ختم کر دینے والی موت کا۔ یا تم منتظر ہو دجال کے — اور دجال بدترین غائب ہے جس کا انتظار ہے، یا منتظر ہو قیامت کے اور قیامت بڑا سخت حادثہ اور بڑا کڑوا گھونٹ ہے۔

(**تشریح**) مطلب یہ ہے کہ جو لوگ فرصت اور فراغت کو غنیمت نہیں سمجھتے اور اس سے فائدہ

نہیں اٹھاتے اور رضاء الہٰی اور فلاحِ اُخروی کے لیے عملی جد و جہد سے غافل رہ کر تن آسانی میں اپنا وقت گزار رہے ہیں، گویا وہ اس کے منتظر ہیں کہ مذکورہ بالا بلاؤں اور آفتوں میں سے جب کوئی بلا و آفت ان پر آئے گی جب وہ جاگیں گے؟۔

(۸) عن ابی ایوب الانصاری قال جاء رجلٌ الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال عظنی واوجز فقال اذا قمت فی صلوتک فصلِّ صلوٰۃ مودع ولا تکلم بکلام تعذر منہ غداً واَجمِع الایاس ممّا فی ایدی الناس۔

(رواہ احمد)

(ترجمہ) حضرت ابوایوب انصاری سے مروی ہو کہ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ مجھے نصیحت فرمائیے اور مختصر فرمائیے! (تاکہ یاد رکھنا آسان ہو) آپ نے ارشاد فرمایا کہ (ایک بات تو یہ یاد رکھو کہ) جب تم نماز کے لیے کھڑے ہو تو اس شخص کی سی نماز پڑھو جو سب کو الوداع کہنے والا اور سب سے رخصت ہونے والا ہو (یعنی دنیا سے جانے والے آدمی کی نماز جیسی ہونی چاہیے تم ہر نماز ویسی پڑھنے کی کوشش کرو۔ اور دوسری بات یہ یاد رکھو کہ) ایسی کوئی بات زبان سے نہ نکالو جس کی کل تم کو معذرت اور جواب دہی کرنی پڑے (یعنی بات کرتے وقت ہمیشہ اس کا خیال رکھو کہ ایسی بات منھ سے نہ نکلے جس کی جواب دہی قیامت کے دن خدا کے حضور میں کرنی پڑے۔ اور تیسری بات یہ یاد رکھو کہ) آدمیوں کے پاس اور ان کے ہاتھ میں جو کچھ نظر آتا ہو اس سے اپنے کو قطعاً مایوس کر لو، (یعنی تمھاری امیدوں اور توجہ کا مرکز صرف رب العالمین ہو، اور مخلوق کی طرف سے اپنی امیدوں کو بالکل منقطع کر لو)

(۹) عن ابی ذر قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتق اللہ حیثما کنت واتبع السیئۃ الحسنۃ تمحہا وخالق الناس بخلق حسن۔

(رواہ احمد والترمذی والدارمی) مشکوٰۃ باب حسن الخلق)

(ترجمہ) حضرت ابوذر غفاری سے روایت ہو، بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم جہاں اور جس حال میں ہو (خلوت میں ہو یا جلوت میں، آرام میں ہو یا تکلیف میں) خدا سے ڈرتے رہو (اور تقویٰ تمہارا شعار رہے) اور ہر برائی کے پیچھے نیکی کرو، وہ اس کو مٹا دے گی۔ اور اللہ کے بندوں کے ساتھ اچھے اخلاق سے پیش آؤ۔

(**تشریح**) تقویٰ کی اصل خدا کا خوف اور اس کے مواخذہ اور محاسبہ کی فکر ہے۔ اور یہ ایک باطنی کیفیت ہے، اور اس کا ظہور ظاہری زندگی میں اس طرح ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اوامر و احکام کی طاعت کی جائے اور منہیات اور معاصی سے بچا جائے۔

لیکن انسان کی سرشت اور اس دنیا میں اس کا احوال ایسا ہے کہ اس خوف و فکر (یعنی تقویٰ) کے باوجود اس سے غلطیاں اور خطائیں سرزد ہو جاتی ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے تدارک کے لیے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی غلطی اور برائی ہو جائے تو اس کے بعد کوئی نیکی ضرور کرو، نیکی کا نور اس برائی کی ظلمت کو ختم کر دے گا اور مٹا دے گا۔ قرآن مجید میں بھی فرمایا گیا ہے "اِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ" (نیکیاں برائیوں کو ختم کر دیتی ہیں) — رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تیسری نصیحت اس حدیث میں حضرت ابوذر کو یہ فرمائی کہ لوگوں کے ساتھ تمہارا برتاؤ حسنِ اخلاق کا ہو — معلوم ہوا کہ تقویٰ اور بکثیر حسنات کے ذریعہ گناہوں کی تطہیر کے بعد بھی کامیابی اور رضاء الٰہی حاصل ہونے کے لیے بندوں کے ساتھ حسنِ اخلاق کا برتاؤ بھی ضروری ہے۔

---

# فتنۂ خلق قرآن

## اور

# امام احمد بن حنبلؒ

(از مولانا سید ابوالحسن علی ندوی)

اب سے دو مہینے پہلے الفرقان کی "خاص اشاعت" میں مولانا موصوف کے طویل اور اہم مقالے ــــ "تاریخ اسلام میں اصلاح و انقلاب کی جدوجہد اور اس کی اہم شخصیتیں" ــــ کی پہلی قسط شائع کی گئی تھی، ذیل میں اس کے بعد کے چند مسلسل اوراق اور پیش کیے جاتے ہیں، ناظرین اس تسلسل کو ملحوظ رکھتے ہوئے مضمون کا مطالعہ فرمائیں۔

خدا معلوم یہ محض اتفاق ہے یا کچھ اور، کہ یہ حصۂ مضمون اسلامی تاریخ کے جس اہم واقعہ سے متعلق ہے کچھ کچھ اسی سے ملتا جلتا ایک واقعہ ہمارے زمانہ کی ایک مسلمان مملکت میں پیش آ رہا ہے، اس واقعہ میں حسرت کا ایک خزانہ پوشیدہ ہے، اس کی روداد ہمیشہ سے اس بات کا اعلان کرتی چلی آئی ہے، اور آج بھی یہی اعلان کر رہی ہے کہ اگر جمہور اہل سنت کے عقیدہ کے خلاف کوئی فرقہ کسی مسلمان حکومت میں اثر و رسوخ کے ذریعہ اپنی گمراہیوں کو پھیلانے کی کوشش کرے گا اور حکومت عامۂ مسلمین اور علمائے حق کے علی الرغم اس گروہ کی سرپرستی کرے گی تو اس فرقہ کا انجام اچھا نہیں ہو سکتا اور حکومت کی ساری تعزیر و تدبیر کے باوجود وہ فرقہ اور اس کے عقائد اسی طرح ایک داستان پارینہ بن کر رہ جائیں گے جس طرح ایک بار معتزلہ اور ان کا عقیدۂ خلق قرآن بن کر رہ گیا تھا ــــ (الفرقان)

کہ ایسے معرکہ کے قائدوں کا دل بھی خلوص و بے غرضی میں احمد بن حنبلؒ کے دل سے کچھ نہ کچھ مشابہ ضرور ہو اور مسلمانوں کی طرف سے ایسی حرکتیں نہ ہوں جو کسی جیدو جہد کو اللہ تعالیٰ کی رحمت و نصرت سے محروم کر دیتی ہیں (ج۔ س)

**فلسفۂ الٰہیات اور ذات و صفات کی بحثیں**

دوسری صدی کی ابتداہی میں مسلمانوں کا تعارف یونانی فلسفہ سے ہوا۔ فلسفہ محض چند خیالات و قیاسات کا مجموعہ اور الفاظ کا ایک طلسم تھا، جس کے پیچھے کوئی حقیقت و اصلیت نہ تھی، محدود الفاظ جن کے ساتھ خاص تصورات اور تجربات وابستہ ہوں، ایک غیر محدود ذات کی حقیقت و صفات کو کس طرح بیان کر سکتے ہیں، اللہ کی ہستی، اس کی ذات و صفات کا مسئلہ کیمیاوی طرز کی تحلیل و تجزیہ اور علمی موشگافیوں اور قیاس آرائیوں کا میدان نہ تھا، اس معاملہ میں انسانوں کے پاس وہ ابتدائی معلومات اور ذاتی تجربات ہی نہیں جن پر بحث و قیاس کی عمارت قائم کی جاسکے، اس بارہ میں انسانوں کا ذریعہ علم صرف انبیاء علیہم السلام کی اطلاع اور وحی الٰہی ہے اسی سے اللہ تعالیٰ کی صحیح معرفت اور اس کی صفت بیان کرنے کا طریقہ معلوم ہو سکتا ہے، اور اسی پر اکتفا کرنا عقل کی پختگی اور بالغ نظری ہے، مسلمانوں کے پاس قرآن و حدیث کی صورت میں یہ علم محکم موجود تھا، اور ان کو اس شغل بے حاصل (الٰہیاتی مباحث) کی مطلق ضرورت نہ تھی، صحابۂ کرام، تابعین، ائمہ دین، اور محدثین اسی مسلک پر قائم تھے، اور مسلمانوں کی ساری توجہ دعوت اسلام، فتح و جہاد، اور زندگی کے عملی مسائل اور مفید علوم کی تدوین میں مصروف تھی، جب یونانی اور سریانی کتابوں کے تراجم ہوئے اور قدیم مذاہب و ممالک کے علماء و متکلمین سے اختلاط ہوا تو امت کے وہ گروہ جو جلد متاثر ہونے کی قابلیت رکھتے تھے اور جن کی ذہانت میں گہرائی اور پختگی سے زیادہ سطحیت اور جدت تھی اس طرز فکر اور طریقۂ بحث سے متاثر ہوئے۔ اس کے نتیجہ میں اللہ کی ذات و صفات ان کے باہمی تعلق، کلام الٰہی، رویت باری، مسئلہ عدل، تقدیر، جبر و اختیار کے متعلق ایسی بحثیں اور مسائل پیدا ہو گئے جو نہ دینی حیثیت سے ضروری تھے، نہ دنیاوی حیثیت سے مفید، بلکہ امت کی وحدت اور مسلمانوں کی قوت عمل کے لیے مضر۔

**معتزلہ کا عروج** "دینی فلسفیوں" کے اس گروہ کی امامت معتزلہ کر رہے تھے، جو اپنے وقت کے روشن خیال عالم اور پرجوش متکلم تھے، انھوں نے ان علمی بحثوں کو کفر و ایمان کا معیار بنا دیا اور اپنی ساری ذہانتوں کو ان مباحث پر لگا دیا، اُن کے مقابلہ میں محدثین و فقہا کا گروہ تھا، جو ان مسائل میں سلف کے مسلک کا قائل تھا اور ان موشگافیوں کو مُضر اور ان تعبیرات کو غلط سمجھتا تھا، ہارون رشید کے دور خلافت تک معتزلہ کو عروج حاصل نہیں ہوا، مامون کے زمانہ میں جو یونانی فلسفہ اور عقلیت سے مرعوب تھا، اور مخصوص تربیت اور حالات کی وجہ سے اس کی دماغی ساخت معتزلہ سے ملتی جلتی تھی، معتزلہ کو عروج حاصل ہوا، اور قاضی ابن ابی دُواد کی بدولت جو سلطنت عباسیہ کا قاضی القضاۃ ہوگیا تھا اور معتزلہ کے افکار و آرا کا پرجوش داعی اور مبلغ تھا، مذہب اعتزال کو حکومت وقت کی سرپرستی اور حمایت حاصل ہوگئی، مامون میں خود دعوت کی روح اور ایک داعی کا جوش اور جذبۂ تبلیغ تھا اُس میں ذہین نوجوانوں کی عجلت پسندی[۱] اور مطلق العنان فرمانرواؤں کی ضد (راج ہٹ) دونوں جمع تھیں، اس کے دربار اور مزاج پر معتزلہ حاوی تھے۔

**فتنۂ خلق قرآن** عقیدۂ خلق قرآن، اس وقت معتزلہ کا شعار اور کفر و ایمان کا معیار بن گیا تھا،[۲] محدثین اس مسئلہ میں معتزلہ کے حریف اور مدمقابل تھے، اس لیے اسی عقیدہ پر معتزلہ کی

---

[۱] اس نے ایک مرتبہ حضرت علی کی تفضیل کا اعلان کروا دیا جس سے ملک میں خاصی برہمی پیدا ہوئی۔ ایک مرتبہ متعہ کے جواز کا اعلان کیا۔ پھر جب قاضی القضاۃ یحییٰ بن اکثم نے علمی طور پر اس کو قائل کیا تو اس کی حرمت کا اعلان کرا دیا۔ [۲] خلق قرآن کی بحث ایک خالص علمی اور فلسفیانہ بحث تھی جس کا دماغی اثر (جیسا کہ بعض اعتزال دوست مورخین نے اعتراف کیا ہو) یہ پڑنا لازمی تھا کہ قرآن مجید کی عظمت و جلالت اور اس کے لفظاً و معناً کلام الٰہی ہونے کا عقیدہ کمزور پڑ جاتا، محدثین معتزلہ کی ان تعبیرات کو غلط اور امت کے لیے مضر سمجھتے تھے، اس لیے انھوں نے اس کی علانیہ مخالفت کی، معتزلہ روشن خیال اور آزادیٔ رائے کا احترام کرنے والے مشہور ہیں، لیکن انھوں نے اس مسئلہ میں سخت غلو اور مذہبی جبر و استبداد سے کام لیا، اور اپنی ناعاقبت اندیشی سے سارے عالم اسلام کو میدان جنگ اور دارالامتحان بنا دیا، انھوں نے اس مسئلہ میں اپنے مخالفین کے ساتھ وہ سلوک کیا جو قرون وسطیٰ میں ارباب کلیسا نے آزاد خیالوں کے ساتھ کیا تھا، بالآخر یہی سختی اور حکومت وقت کی سرپرستی مذہب اعتزال اور معتزلہ کے زوال کا باعث ہوئی۔

فتح و شکست کا انحصار تھا، مامون نے اس مسئلہ پر اپنی پوری توجہ مرکوز کر دی ۲۱۸ھ میں اس نے والی بغداد اسحٰق بن ابراہیم کے نام ایک مفصل فرمان بھیجا جس میں عامۂ مسلمین اور بالخصوص محدثین کی سخت مذمت اور حقارت آمیز تنقید کی، ان کو خلق قرآن کے عقیدہ سے اختلاف کرنے کی وجہ سے توحید میں ناقص، مردود الشہادہ، ساقط الاعتبار، اور شرار اُمت قرار دیا، اور حاکم کو حکم دیا کہ جو لوگ اس مسئلہ کے قائل نہ ہوں ان کو ان کے عہدوں سے معزول کر دیا جائے۔ اور خلیفہ کو اس کی اطلاع کی جائے[۵]۔

یہ فرمان مامون کی وفات سے چار مہینے قبل کا ہے، اس کی نقلیں تمام اسلامی صوبوں کو بھیجی گئیں اور صوبہ داروں (گورنروں) کو ہدایت کی گئی کہ اپنے اپنے صوبوں کے قضاۃ کا اس مسئلہ میں امتحان لیں، اور جو اس عقیدہ سے متفق نہ ہو اس کو اس کے عہدہ سے ہٹا دیا جائے۔

اس فرمان کے بعد مامون نے حاکم بغداد کو لکھا کہ سات بڑے محدثین کو جو اس عقیدہ کے مخالفین کے سرگروہ ہیں اس کے پاس بھیج دیا جائے، وہ سب آئے تو مامون نے اُن سے خلق قرآن کے متعلق سوال کیا، ان سب نے اس سے اتفاق کیا اور ان کو بغداد واپس کر دیا گیا جہاں انھوں نے علماء و محدثین کے ایک مجمع کے سامنے اپنے اس عقیدہ کا اقرار کیا، لیکن شورش ختم نہیں ہوئی اور عام مسلمان اور تقریباً تمام محدثین اپنے خیال پر قائم رہے۔

انتقال سے پہلے مامون نے اسحٰق ابن ابراہیم کو تیسرا فرمان بھیجا جس میں ذرا تفصیل سے پہلے خط کے مضمون کو بیان کیا تھا اور امتحان کے دائرہ کو وسیع کر کے اہلکاران سلطنت اور اہل علم کو بھی اس میں شامل کر لیا تھا، اور سب کے لیے اس عقیدہ کو ضروری قرار دیا تھا، اسحٰق نے فرمان شاہی کی تعمیل کی اور مشاہیر علماء کو جمع کر کے ان سے گفتگو کی اور ان کے جوابات اور مکالمہ کو بادشاہ کے پاس لکھ کر بھیج دیا۔ مامون اس محضر کو پڑھ کر سخت برافروختہ ہوا، ان علماء میں سے دو (بشر بن الولید اور ابراہیم بن المہدی) کے قتل کا حکم دیا، اور لکھا کہ بقیہ میں سے جس کو اپنی رائے پر اصرار ہو اس کو پابجولاں لے

---

[۵] اس خط کا مکمل مضمون تاریخ طبری اور طیفور کی تاریخ بغداد میں موجود ہے۔

پاس بھیج دیا جائے، چنانچہ بقیہ تیسؔ علماء میں سے (جو پہلے قائل نہیں ہوئے تھے) چار اپنی رائے (عدم خلق قرآن) پر قائم رہے، یہ چار اشخاص امام احمد بن حنبل، سجادہ، قواریری اور محمد بن نوح تھے، دوسرے دن سجادہ اور تیسرے دن قواریری نے بھی اپنی رائے سے رجوع کیا، اور صرف امام اور محمد بن نوح باقی رہے جن کو مامون کے پاس طرسوس ہتھکڑیوں اور بیڑیوں میں روانہ کر دیا گیا، ان کے ہمراہ انیس[19] دوسرے مقامات کے علماء تھے جو خلق قرآن کے منکر اور اس کے غیر مخلوق ہونے کے قائل تھے، ابھی یہ لوگ رقہ ہی پہونچے تھے کہ مامون کے انتقال کی اطلاع ملی، اور ان کو حاکم بغداد کے پاس بغداد واپس کر دیا گیا، راستہ میں محمد بن نوح کا انتقال ہو گیا، اور امام اُن کے رُفقاء بغداد پہونچے۔

مامون نے اپنے جانشین معتصم بن الرشید کو وصیت کی تھی کہ وہ قرآن کے بارے میں اس کے مسلک اور عقیدہ پر قائم رہے اور اسی کی پالیسی پر عمل کرے (وخذ بسيرة أخيك في القرآن) اور قاضی ابن ابی دُواد کو بدستور اپنا مشیر اور وزیر بنائے رہے، چنانچہ معتصم نے ان دونوں وصیتوں پر پورا پورا عمل کیا۔

**امام احمد ابتلاء و امتحان میں** — اب مسئلہ خلق قرآن کی مخالفت اور عقیدۂ صحیحہ کی حمایت، اور حکومت وقت کے مقابلہ کی ذمہ داری تنہا امام احمد بن حنبل کے اوپر تھی، جو گروہ محدثین کے امام اور سنت و شریعت کے اس وقت امین تھے۔

امام احمد کو رقہ سے بغداد لایا گیا، چار چار بیڑیاں ان کے پاؤں میں پڑی تھیں، تین دن تک ان سے اس مسئلہ پر مناظرہ کیا گیا لیکن وہ اپنے اس عقیدہ سے نہیں ہٹے، چوتھے دن والئ بغداد کے پاس ان کو لایا گیا، اس نے کہا کہ احمد تم کو اپنی زندگی ایسی گراں دوبھر ہے، خلیفہ تم کو اپنی تلوار سے قتل نہیں کرے گا، لیکن اس نے قسم کھائی ہے کہ اگر تم نے اس کی بات قبول نہ کی تو مار پر مار پڑے گی، اور تم کو ایسی جگہ ڈال دیا جائے گا جہاں کبھی سورج نظر نہیں آئے گا، اس کے بعد امام کو معتصم کے سامنے پیش کیا گیا اور ان کو اس انکار و اصرار پر ۲۸ کوڑے لگائے گئے۔ ایک تازہ دم جلاد صرف دو کوڑے لگاتا تھا، پھر دوسرا جلاد بلایا جاتا تھا، امام احمد ہر کوڑے پر فرماتے تھے (أعطوني شيئاً من كتاب الله

او سنة رسوله حتی اقول به) میرے سامنے اللہ کی کتاب یا اس کے رسول کی سنت سے کچھ پیش کرو تو میں اس کو مان لوں۔

**واقعہ کی تفصیلات امام احمد کی زبان سے** امام احمد نے اس واقعہ کو خود تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے، وہ فرماتے ہیں:-

"میں جب اس مقام پر پہونچا جس کا نام باب البستان ہو تو میرے لیے سواری لائی گئی اور مجھ کو سوار ہونے کا حکم دیا گیا، مجھے اس وقت کوئی سہارا دینے والا نہیں تھا، اور میرے پاؤں میں بوجھل بیڑیاں تھیں، سوار ہونے کی کوشش میں کئی مرتبہ اپنے منھ کے بل گرتے گرتے بچا، آخر کسی نہ کسی طرح سوار ہوا اور معتصم کے محل میں پہونچا، مجھے ایک کوٹھری میں داخل کر دیا گیا اور دروازہ بند کر دیا گیا، آدھی رات کا وقت تھا اور وہاں کوئی چراغ نہیں تھا، میں نے نماز کے لیے مسح کرنا چاہا اور ہاتھ بڑھایا تو پانی کا ایک پیالہ اور طشت رکھا ہوا ملا، میں نے وضو کیا اور نماز پڑھی، اگلے دن معتصم کا قاصد آیا اور مجھے خلیفہ کے دربار میں لے گیا، معتصم بیٹھا ہوا تھا، قاضی القضاۃ ابن ابی دواد بھی موجود تھا، اور ان کے ہم خیالوں کی ایک بڑی جمعیت تھی، ابو عبد الرحمن الشافعی بھی موجود تھے، اسی وقت دو آدمیوں کی گردنیں بھی اڑائی جا چکی تھیں، میں نے ابو عبد الرحمٰن الشافعی سے کہا کہ تم کو امام شافعی سے مسح کے بارے میں کچھ یاد ہو، ابن ابی دواد نے کہا کہ اس شخص کو دیکھو کہ اس کی گردن اڑائی جانے والی ہو اور یہ فقہ کی تحقیق کر رہا ہے۔ معتصم نے کہا کہ ان کو میرے پاس لاؤ۔ وہ برابر مجھے پاس بلاتا رہا، یہاں تک کہ میں اس سے بہت قریب ہو گیا، اس نے کہا بیٹھ جاؤ، میں بیڑیوں سے تھک گیا تھا، اور بوجھل ہو رہا تھا، تھوڑی دیر کے بعد میں نے کہا کہ مجھے کچھ کہنے کی اجازت ہے؟ خلیفہ نے کہا کہو! میں نے کہا کہ میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ اللہ اور اس کے رسول نے کس چیز کی دعوت دی ہے؟ تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد اس نے کہا کہ لا الٰہ الا اللہ کی شہادت

کی طرف، میں نے کہا تو میں اس کی شہادت دیتا ہوں۔ پھر میں نے کہا کہ آپ کے جد امجد ابن عباس کی روایت ہو کہ جب قبیلۂ عبد القیس کا وفد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو انھوں نے ایمان کے بارے میں آپ سے سوال کیا، فرمایا تمھیں معلوم ہو کہ ایمان کیا ہو، انھوں نے کہا کہ اللہ اور اس کے رسول کو زیادہ معلوم ہو، فرمایا اس بات کی گواہی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں نماز کی پابندی، زکوٰۃ کی ادائیگی اور مال غنیمت میں سے پانچویں حصہ کا نکالنا، اس پر معتصم نے کہا کہ اگر تم میرے پیش رو کے ہاتھ میں پہلے نہ آگئے ہوتے تو میں تم سے تعرض نہ کرتا، پھر عبد الرحمٰن بن اسحٰق کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ میں نے تم کو حکم نہیں دیا تھا کہ اس آزمائش کو ختم کرو۔ امام احمد کہتے ہیں کہ میں نے کہا اللہ اکبر اس میں تو مسلمانوں کے لیے کشائش ہو، خلیفہ نے علماء حاضرین سے کہا کہ ان سے تم مناظرہ کرو اور گفتگو کرو، پھر عبد الرحمٰن سے کہا کہ ان سے گفتگو کرو، (یہاں امام احمد اس مناظرہ کی تفصیل بیان کرتے ہیں۔) ایک آدمی بات کرتا اور میں اس کا جواب دیتا۔ دوسرا بات کرتا اور میں اس کا جواب دیتا، معتصم کہتا احمد تم پر خدا رحم کرے، تم کیا کہتے ہو، میں کہتا امیر المومنین مجھے کتاب اللہ یا سنت رسول میں سے کچھ دکھائیے تو میں اس کا قائل ہو جاؤں، معتصم کہتا اگر یہ میری بات قبول کرلیں تو میں اپنے ہاتھ سے ان کو آزاد کردوں اور اپنے فوج و لشکر کے ساتھ ان کے پاس جاؤں اور ان کے آستانہ پر حاضر ہوں، پھر کہتا احمد میں تم پر بہت شفیق ہوں، اور مجھے تمھارا ایسا ہی خیال ہو جیسے اپنے بیٹے ہارون کا، تم کیا کہتے ہو، میں وہی جواب دیتا کہ مجھے کتاب اللہ یا سنت رسول میں سے کچھ دکھاؤ تو میں قائل ہوں، جب بہت دیر ہوگئی تو وہ اکتا گیا اور کہا جاؤ، اور مجھے قید کردیا، اور میں اپنی پہلی جگہ پر واپس کردیا گیا، اگلے دن پھر مجھے طلب کیا گیا، اور مناظرہ ہوتا رہا اور میں سب کا جواب دیتا رہا، یہاں تک کہ زوال کا وقت ہوگیا، جب اکتا گیا تو کہا کہ ان کو لے جاؤ، تیسری رات کو

میں سمجھا کہ کل کچھ ہو کر رہے گا، میں نے ڈوری منگوائی اور اس سے اپنی بیڑیوں کو کس لیا۔ اور جس ازار بند سے میں نے بیڑیاں باندھ رکھی تھیں اس کو اپنے پائجامے میں پھر ڈال لیا، کہ کہیں کوئی سخت وقت آئے اور میں برہنہ ہو جاؤں، تیسرے روز مجھے پھر طلب کیا گیا، میں نے دیکھا دربار بھرا ہوا ہے، میں مختلف ڈیوڑھیاں اور مقامات طے کرتا ہوا آگے بڑھا، کچھ لوگ تلواریں لیے کھڑے تھے، کچھ لوگ کوڑے لیے، اگلے دونوں دن آج کے بہت سے لوگ نہیں تھے، جب میں معتصم کے پاس پہونچا تو کہا کہ بیٹھ جاؤ، پھر کہا کہ ان سے مناظرہ کرو اور گفتگو کرو، لوگ مناظرہ کرنے لگے، میں ایک کا جواب دیتا پھر دوسرے کا جواب دیتا میری آواز سب پر غالب تھی، جب دیر ہوگئی تو مجھے الگ کر دیا اور ان کے ساتھ تخلیہ میں کچھ بات کی، پھر ان کو ہٹایا اور مجھے بلالیا، پھر کہا کہ احمد تم پر خدا رحم کرے، میری بات مان لو میں تم کو اپنے ہاتھ سے رہا کروں گا[۵]۔ میں نے پہلا سا جواب دیا، اس پر اس نے برہم ہو کر کہا کہ ان کو پکڑو اور کھینچو اور ان کے ہاتھ اکھیڑ دو، معتصم کرسی پر بیٹھ گیا اور جلادوں اور تازیانہ لگانے والوں کو بلایا۔ جلادوں سے کہا آگے بڑھو، ایک آدمی بڑھتا اور مجھے دو کوڑے لگاتا، معتصم کہتا کہ زور سے کوڑے لگاؤ، پھر وہ ہٹ جاتا اور دوسرا آتا، اور دو کوڑے لگاتا، انیس[۱۹] کوڑوں کے بعد معتصم پھر میرے پاس آیا اور کہا احمد کیوں اپنی جان کے پیچھے پڑے ہو، بخدا مجھے تمہارا بہت ہی خیال ہے، ایک شخص عجیف مجھے اپنی تلوار کے دستے سے چھیڑتا اور کہتا کہ کیا تم ان سب پر غالب آنا چاہتے ہو، دوسرا کہتا اللہ کے بندے خلیفہ تمہارے سر پر کھڑا ہوا ہے، کوئی کہتا کہ امیر المومنین آپ روزے سے ہیں اور آپ دھوپ میں کھڑے ہوئے ہیں، معتصم پھر مجھ سے بات کرتا اور میں اس کو وہی جواب دیتا، وہ پھر جلاد کو حکم

---

۵؎ معتصم امام احمد کے معاملہ میں نرم پڑ گیا تھا، مگر احمد بن ابی دواد برابر اس کو گرم کرتا رہا، اور غیرت دلاتا رہا کہ لوگ کہیں گے کہ معتصم اپنے بھائی مامون کے مسلک سے ہٹ گیا۔ (جلاء العینین)

دیتا کہ پوری قوت سے کوڑے لگاؤ، امام کہتے ہیں کہ پھر اس اثنار میں میرے حواس جاتے رہے، جب میں ہوش میں آیا تو دیکھا کہ بیڑیاں کھول دی گئی ہیں، حاضرین میں سے ایک شخص نے کہا کہ ہم نے تم کو اوندھے منھ گرا دیا۔ تم کو روندا، احمد کہتے ہیں کہ مجھ کو کچھ احساس نہیں ہوا۔[۱]

**بے نظیر عزیمت اور استقامت** اس کے بعد احمد بن حنبل کو گھر پہونچا دیا گیا، جب سے وہ گرفتار کیے گئے رہائی کے وقت تک اٹھائیس مہینے ان کو حبس میں گزرے، ابراہیم بن مصعب جو سپاہیوں میں سے تھے کہتے ہیں کہ میں نے احمد سے زیادہ جری اور دلیر نہیں دیکھا، ان کی نگاہ میں ہم لوگوں کی حقیقت بالکل مکھی کی سی تھی، محمد بن اسمٰعیل کہتے ہیں کہ میں نے سنا ہو کہ احمد کو ایسے کوڑے لگائے گئے کہ اگر ایک کوڑا ہاتھی پر پڑتا تو چیخ مار کر بھاگتا، صاحبزادہ کہتے ہیں کہ انتقال کے وقت تک میرے والد کے جسم پر ضرب کے نشان تھے' ابو العباس الرقی کہتے ہیں کہ احمد جب رقہ میں محبوس تھے تو لوگوں نے ان کو سمجھانا چاہا اور اپنے بچاؤ کرنے کی حدیثیں سنائیں، انھوں نے فرمایا کہ خباب کی حدیث کا کیا جواب ہو، جس میں کہا گیا ہو کہ پہلے بعض بعض لوگ ایسے تھے جن کے سر پر آرا رکھ کر چلا دیا جاتا تھا، پھر بھی وہ اپنے دین سے نہیں ہٹتے تھے۔

یہ سُن کر لوگ ناامید ہو گئے، اور سمجھ گئے کہ وہ اپنے مسلک سے نہیں ہٹیں گے اور سب کچھ برداشت کریں گے۔

**امام احمد کا کارنامہ اور اس کا صلہ** امام احمد کی بے نظیر ثابت قدمی اور استقامت سے یہ فتنہ ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا اور مسلمان ایک بڑے دینی خطرہ سے محفوظ ہو گئے، جن لوگوں نے اس دینی ابتلار میں حکومت وقت کا ساتھ دیا تھا، اور موقع پرستی اور مصلحت شناسی سے کام لیا تھا وہ لوگوں کی نگاہوں سے گر گئے اور ان کا دینی و علمی اعتبار جاتا رہا، اس کے بالمقابل امام احمد کی شان دوبالا ہو گئی، ان کی محبت اہلسنت اور صحیح العقیدہ مسلمانوں کا شعار اور علامت بن گئی، ان کے ایک معاصر کا مقولہ ہو کہ

---

[۱] جلاء العینین فی محاکمۃ الاحمدین للآلوسی بحوالہ سیرۃ احمد بن حنبل از ابن جوزی۔

| | |
|---|---|
| اذا رأیت الرجل یحب احمد بن حنبل فاعلم أنّه صاحب سُنّة | جب تم کسی کو دیکھو کہ اس کو احمد بن حنبل سے محبت ہو تو سمجھ لو کہ وہ سنت کا تبع ہے۔ |

ایک دوسرے عالم[۵۱] کا قول ہے۔

| | |
|---|---|
| من سمعتموه یذکر احمد بن حنبل بسوء فاتهموه علی الاسلام | جس کو تم احمد بن حنبل کا ذکر برائی سے کرتے سنو اس کے اسلام کو شکوک نظر سے دیکھو۔ |

امام احمد حدیث میں امام وقت تھے، مسند کی ترتیب و تالیف ان کا بہت بڑا علمی کارنامہ ہے۔ وہ مجتہد فی المذہب اور امام مستقل ہیں وہ بہت بڑے زاہد و عابد تھے، یہ سب فضیلتیں اپنی جگہ پر مسلم ہیں، لیکن ان کی عالمگیر مقبولیت و محبوبیت اور عظمت و امامت کا اصل راز ان کی عزیمت اور استقامت، اس فتنۂ عالم آشوب میں دین کی حفاظت اور اپنے وقت کی سب سے بڑی بادشاہی کا تنہا مقابلہ تھا، یہی ان کی قبولیتِ عام اور بقائے دوام کا اصل سبب ہے۔

آوازۂ خلیل ز تعمیرِ کعبہ نیست　　مشہور شد ازاں کہ در آتش نکو نشست

ان کے معاصرین نے جنھوں نے اس فتنہ کی عالم آشوبی دیکھی تھی ان کے اس کارنامہ کی عظمت کا بڑی فراخدلی سے اعتراف کیا ہے اور اسکو دین کی بر وقت حفاظت اور مقام صدیقیت سے تعبیر کیا ہے، انکے ہم عصر اور ہم استاد مشہور محدث وقت علی ابن المدینی (جو امام بخاری کے مایۂ ناز استاد ہیں) کا ارشاد ہے۔

| | |
|---|---|
| ان الله اعزّ هذا الدین برجلین لیس لهما ثالث ابوبکر الصدّیق یوم الردة واحمد بن حنبل یوم المحنة[۵۲] | اللہ تعالیٰ نے اس دین کے غلبہ و حفاظت کا کام دو شخصوں سے کیا ہے جن کا کوئی تیسرا ہمسر نظر نہیں آتا، ارتداد کے موقع پر ابوبکر صدیق اور فتنۂ خلق قرآن کے سلسلہ میں احمد بن حنبل۔ |

اس عظمت و مقبولیت کا نتیجہ یہ تھا کہ ۲۴۱ھ میں جب اس امام سنت نے انتقال کیا تو سارا شہر امڈ آیا، کسی کے جنازہ پر خلقت کا ایسا ہجوم اس سے پہلے دیکھنے میں نہیں آیا تھا، نماز جنازہ پڑھنے والوں کی تعداد کا اندازہ یہ ہے کہ آٹھ لاکھ مرد اور ۶۰ ہزار عورتیں تھیں، اسلام کی اس عظمت و جلال اور اسکے ایک مخلص فرزند کی اس کھلی ہوئی مقبولیت کو دیکھ کر ۲۰ ہزار غیر مسلم (یہودی و عیسائی اور مجوسی) اسلام کی صداقت کے قائل اور اسلام کے حلقہ بگوش ہو گئے[۵۳]

---

۵۱ احمد بن ابراہیم الدورقی (تاریخ بغداد للخطیب ج ۴ صفحہ ۴۲۱)، ۵۲ تاریخ بغداد للخطیب ج ۴ صفحہ ۴۱۸۔
۵۳ ایضاً ج ۴ صفحہ ۴۲۲۔ صفحہ ۴۲۳

# بحرِ ولایت کے دو آبدار موتی

## ذکر خواجہ عبید اللہ المعروف بہ خواجہ خُرد رح

۲

(از: مولانا نسیم احمد صاحب فاروقی امروہوی)

سید کمال سنبھلی لکھتے ہیں کہ میرے نسخے میں ان کی ولادت ۶ رجب ۱۰۱۰ھ میں ہوئی لفظ رضی تاریخ پیدائش ہے ــــــ خواجہ باقی باللہ رح نے ان کی ولادت کے وقت ایک مژدہ دیا تھا۔ اس ایک مصرعہ سے ان کی ولادت کی تاریخ معلوم ہوتی ہے "ماہ رجب بود و صباح ششم" انھوں نے مادرزاد روحانی دولت پائی تھی۔ جب یہ چھ ماہ کے ہوئے تو ان کو خواجہ بزرگ کے پاس لائے اور دعا چاہی کہ آپ کا یہ لڑکا دولت و جاہ میں اپنے نانا خواجہ یعقوب رح کی طرح ہو ــــ خواجہ رح نے فرمایا کہ یہ لڑکا مثل مولانا عبد الرحمٰن جامی رح کے ہوگا ــــ اسی روز سے آثار ہدایت و ولایت ان سے ظاہر ہونے شروع ہوئے ــــــ چھوٹی عمر میں حافظ کلام مجید ہوگیے تھے۔ چودہ سال کی عمر میں حضرت شیخ احمد مجدد سرہندی رح کی خدمت میں گئے۔ پہلی ہی صحبت میں توحید کی حقیقت ان پر منکشف ہوگئی ــــــ حضرت مجدد الف ثانی رح ان کی فطرت شریف اور استعداد لطیف کو دیکھ کر فریفتہ ہوگیے، ان کو اپنے تمام منتسبین میں سب سے اچھا قرار دیتے تھے اور ان کی بہت تعریف کرتے تھے۔ دوسری ملاقات کے بعد طریقۂ نقشبندیہ کی اجازت اپنے دست خاص سے لکھ کر ان کو عطا فرمائی اور رخصت کیا۔ تھوڑے ہی دنوں میں علوم صوفیا اور اس راہ کے معارف ان کے دل پر کھل گیے اور اس قدر تصانیف علم توحید و معرفت کے اندر عربی و فارسی زبان میں ان کے قلم سے نکلیں کہ اگر شیخ ابن عربی رح اس وقت زندہ ہوتے تو انصاف کو کام میں لاکر فرماتے

"مرحبا مرحبا اے خواجہ خرد آج تم جیسا علم توحید کا جاننے والا کوئی نہیں"

آپ نے خواجہ حسام الدین احمدؒ کی خدمت میں رہ کر مرتبہ بلند حاصل کیا۔ اپنے والد ماجد کے دوسرے خلیفہ شیخ الہدادؒ سے بھی فیض حاصل کیا اور نقشبندیہ و قادریہ سلسلہ کی اجازت پائی۔

خواب میں حضرت خواجہ باقی باللہؒ سے تلقین اسرار ذات حاصل کی۔ اور بہت سے مشائخ کبار کی خدمت میں پہونچ کر ان سے بہرہ ور ہوئے۔

آغاز شباب سے مولانا جامیؒ کی طرح شورش عشق سے لبریز تھے۔ مشرب عاشقی رکھتے تھے بنابریں لوگ ان کے کمال کا انکار کرتے تھے اور وہ سب سے فارغ تھے جیسا کہ مولانا روم فرماتے ہیں:۔

کار جامی عشق خوبانست، ہر سو عالمے ٭ در پئے انکار او، او بجہاں در کار خویش

اسی عالم میں احوال عجیبہ و اسرار غریبہ ان پر ظاہر ہوتے تھے (اس موقع پر صاحب اسرار یہ نے چند واقعات پیش کیے ہیں جو حیرت انگیز اور بڑے دلچسپ ہیں۔ میں مصلحتاً اس حصہ کو ترک کرتا ہوں) اس حالت عشق شور انگیز میں بھی طالب پر توجہ کر کے طریقۂ نقشبندیہ میں کیفیت معہودہ تک پہونچا دیتے تھے ——— ان کے بہت سے مریدین مرتبہ کمال کو پہونچے ہیں۔ وہ صفت علم و عمل، خلق و کرم اور فقر و فنا میں اس مرتبے کو پہونچے تھے کہ بہت کم اولیاء اس مرتبے کے دیکھے اور سنے گئے ہیں ——— وہ بحر احدیت و نیستی محض میں مستغرق رہتے تھے ——— درس و تدریس۔ افادہ علوم متداولہ اور شعر و شاعری سے شوق تھا اگرچہ شعر و شاعری ان کے دیگر کمالات و فضائل کے مقابلہ میں ایک معمولی چیز ہے ——— ان کے احوال و اسرار باطن سے کوئی واقف نہیں ہے الّا ماشاء اللہ۔

## سیّد کمال سنبھلیؒ کا خواجہ خرد سے بیعت ہونا

لکھتے ہیں کہ میں پندرہ سال کا تھا (انھوں نے اپنی تاریخ پیدائش ۱۲ ربیع الاوّل ۱۰۱۱ھ تبارک ہو اعظم ——— مادہ تاریخ ہے) کہ پہلے پہل مسجد جامع فیروزی میں اپنے شیخ خواجہ خرد کی زیارت سے مشرف ہوا اور ان کے پیچھے میں نے نماز عصر ادا کی وہ اس وقت سولہ سال کے تھے ——— خواجہ خرد مجھ سے چار روز کم آٹھ ماہ عمر میں بڑے تھے ——— نماز کے بعد مجھ سے دریافت کیا کہ تم کہاں کے رہنے والے ہو، میں نے حقیقت حال

کو عرض کر دیا ـــــ اس وقت انھوں نے اپنی نگاہِ دلکش اور کلام شیریں سے میرا دل شکار کر لیا اور اپنی محبت کے دریا میں مستغرق کر دیا ـــــ اس دن کے بعد سے میری عجیب کیفیت ہوگئی جہاں کہیں ان کو دور سے دیکھا اور از خود رفتہ ہو گیا ـــــ میں ان کے جمال باکمال کا شیفتہ و فریفتہ تھا یہ رباعی میں نے انکی شان میں کہی تھی :-

زاں روز کہ در کوئے تو بشتافتہ ام روئے خود از غیر بر تافتہ ام
عشاق جہاں بصورتے قانع و بس من صورت و معنی تو در یافتہ ام

مدتوں قرب و فراق کی کش مکش میں رہا۔ اور اس دور میں مجھے عجیب و غریب احوال ظاہر ہوتے تھے، امیر خسرو دہلوی کا یہ شعر ہر جگہ اور ہر مقام پر موافق حال تھا۔

آفاقہا گردیدہ ام مہر بتاں ورزیدہ ام بسیار خوباں دیدہ ام لیکن تو چیزے دیگری

میرے اس حال کو جب دس سال کی طویل مدت گزر چکی تو ۱۰۳۵ھ میں بغیر کسی کی وساطت کے میں نے عجز تمام کے ساتھ تلقینِ ذکر طریقہ نقشبندیہ کی درخواست کی جس کو قبول فرما لیا گیا،

چند روز کے بعد فرمایا کہ کلمہ طیبہ کو لاکھ مرتبہ پڑھا کرو میں نے ایسا ہی کیا۔ سب سے پہلا شخص جو ان کا مرید ہوا وہ میں تھا ـــ اس بات کو حضرت مرشد نے بھی کئی مرتبہ ظاہر فرمایا ہے۔

اس کے بعد سے شیخ کے حضور و غیبت میں احوال و وقائع عجیبہ کا مشاہدہ ہوا ـــ میرے شیخ مجھ سے راہ سلوک کے حقائق اور خاص باتیں بیان فرماتے رہتے تھے اگر میں چاہوں کہ ان سب کو لکھوں تو کتاب بہت طویل ہو جائے گی ـــ ان باتوں میں کی اکثر میں نے کتاب "جمع الجمیع" میں لکھ دی ہیں۔

ایک رات میرے پیر و مرشد بہت خوش تھے ـــ از راہ ذوق و شوق مجھ سے فرمایا کہ اللہ تعالےٰ کی یاد سراپائے طالب میں پیوست ہو جانی چاہیئے ـــ طالب کے ہر ہر بال میں اس کا اثر ہونا چاہیئے۔ چناں چہ میں ابتدا میں خود اپنے سراپا میں محسوس کرتا تھا کہ ذکر ہر ہر بال میں اثر پذیر ہے۔

خواجہ خرد کا ایک تعزیت نامہ } ۱۲ رجب ۱۰۳۹ھ بروز دوشنبہ سید کمال کے والد گرامی ایک جنگ

میں شہید ہوگئے خوشاب کے علاقے میں دفن ہوئے۔ سید کمال خود بھی اس جنگ میں زخمی ہوگئے تھے ــــ خواجہ خرد نے اس موقع پر سید کمال کو جو تعزیت نامہ لکھا ہے وہ بہت ہی موثر اور نصیحت خیز ہے مناسب سمجھتا ہوں کہ اس کا ترجمہ بھی پیش کردوں ــــ لکھتے ہیں۔

خدا است آنکہ نمرد است جاوداں جامی ۔۔۔ وما سواہ خیال مزخرف و باطل

اللہ تعالیٰ بلاؤں پر صبر اور نعمتوں پر شکر نصیب کرے ــــ صبر بلا پر یہ ہے کہ بلا کو "اس" کی طرف سے جانے اور خود کو جزع و فزع سے فارغ رکھے۔ بلکہ بلا سے راضی ہو، حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہو، شدید ترین بلا انبیاء پر آتی ہے اس کے بعد اولیاء پر اس کے بعد درجہ بدرجہ۔

اگرچہ سیادت پناہی (تمھارے والد) کے انتقال میں ایک مصیبت عظیمہ مضمر ہے ــــ لیکن کیا کیا جائے اب تو دعا سے ان کی مدد کرو کہ یہ غم واندوہ سے بہتر ہے ــــ اور تمام کاموں میں خدا پر نظر رکھ کر خوشحال رہو ــــ تم کو چاہیئے کہ کام خدا پر رکھو ــــ اس کے بعد جو بھی وہ عطا کرے ــــ ہمیشہ جناب کبریائی میں اس امر کے ملتجی رہو کہ حق سبحانہٗ اپنے کرم خاص سے ہر چیز سے جو اس کی محبت کے علاوہ ہے، آزاد رکھے اور اپنا گرفتار بنا کر ایسا کرے کہ تم میں اپنا کوئی نام ونشان نہ رہے ــــ اگر دیکھو تو اس کو دیکھو اور ڈھونڈھو تو اس کو ڈھونڈو۔ جس لباس میں بھی رہو اس بات کی کوشش کرو کہ دل سے غیر کا تعلق اٹھ جائے کیوں کہ اس تجارت کا راس المال یہی ہے، باقی کمالات و "مقامات" اگر ہوں تو فبہا ورنہ چنداں ضروری نہیں ........ مضطرب نہ ہونا اور سر رشتۂ صبر کو ہاتھ سے نہ دینا۔

تم کو چاہیئے کہ اس کا خیال رکھو کہ کوئی امر بھی ایسا واقع وسرزد نہ ہو کہ شرع محمدی اس کی مانع ہو ــــ جو چیز قبر میں کام آئے گی وہ تو یہ ہے اور باقی جو رکھتے ہو اگر وہ مخالف نہیں ہے تو سودا ہے اور اگر مخالف ہے تو زیاں ہے ــــ اگر کرسکتے ہو تو نماز شب پڑھا کرو جس کو نماز تہجد کہتے ہیں ــــ ..... ایسا کرو کہ دل سے متوجہ رہو اس طرح کہ دل کو ایک مکان تصور کرو اور محبوب حقیقی کو اس مکان کے اندر اور خود کو ایسا سمجھو گویا کہ مکان کے دروازہ پر منتظر محبوب بیٹھے ہو ــــ اس حقیقت کا ذکر میں تصور کرنا چاہیئے تاکہ نظر اپنے سے باہر نہ پڑے محبوب کو اپنے اندر ڈھونڈھو نہ کہ اپنے سے باہر، جو کچھ طلب کرو دردِ دل پر پیش کرو تاکہ جمعیت ہاتھ سے نہ جانے پائے ــــ (تمت)

---

خصوصیات :- ان کی چند خصوصیات یہ ہیں :-

(۱) اگر عوام میں سے کوئی ان کے بارے میں زبان طعن کھولتا ہے اور وہ اس کو سُن لیتے ہیں تو تہمت کو اپنے سر پر لے کر اس شخص کو برا نہیں کہتے بلکہ اس کو اچھا بتلاتے ہیں۔

(۲) اگر کوئی شخص ان سے کوئی چیز مانگ لیجاتا ہے تو اس سے اس چیز کو طلب نہیں کرتے، لوگ بہت سی کتب متداولہ عاریتہً لے جاتے ہیں اگر واپس لے آئے تو خوش اور نہ لائے تو اس سے زیادہ خوش۔

(۳) آشنا و بیگانہ کے ساتھ یکساں سلوک ہے۔

(۴) ان کے احباب میں سے ہر ایک یہ سمجھتا ہے کہ مجھ ہی سے ان کا زیادہ تعلق ہے خلق محمدی کو استعمال کرتے ہیں۔

(۵) ایک دن میں ان کے ساتھ تھا پیدل بازار میں چل رہے تھے سخت گرمی اور لو کا زمانہ تھا، ایک قلندر نے ان سے ان کی جوتیاں مانگیں آپ نے فوراً اپنی جوتیاں پاؤں سے نکال کر اس کو دے دیں۔

(۶) ایک دن بازار میں بیٹھے تھے ایک پیاسے بچھڑے کو اپنے ہاتھوں سے پانی پلایا۔

(۷) ایک دن ایک ناواقف شخص آیا اور ان سے ان کی قبا طلب کی بے تامل اپنے جسم سے اتار کر قبا اس کو دے دی۔

(۸) ایک شخص آپ کی کتابوں میں سے ایک بہترین حمائل چرا کر لے گیا میں نے ازراہ تاسف اس کا تجسس کیا، آپ نے فرمایا کہ افسوس مجھے ہونا چاہیئے تھا تم کو کیا؟

ایک مرتبہ چھ کتابیں نفحات الانس، بحر الحقائق وغیرہ (جو صحیح ترین نسخے تھے) ایک کاروان سرائے میں بھول کر رہ گئیں، میں خدمت کے لیے آپ کے ہمراہ تھا میں نے چاہا بھی کہ واپس جا کر تلاش کروں لیکن آپ نے فرمایا مجھے تلاش کرانے کی کیا ضرورت ہے جو چیز آئی آگئی ـــــ چلی گئی چلی گئی ـــــ میرا مشرب و طریقہ تو یہی ہے۔ کسی چیز کی اہمیت ان کے نزدیک نہیں ہے، کسی چیز کے آجانے یا چلے

جانے سے ان کو کوئی شادی و غم نہیں ہوتا۔

(۹) مولانا جامی نے اپنے پیر خواجہ عبید اللہ احرار کی تعریف میں (یوسف زلیخا کے اندر) جو کچھ لکھا ہے وہ آج میرے شیخ پر صادق آ رہا ہے۔

زد بجہان نوبت شاہنشہی کوکبۂ فقر عبید اللہی

آنکہ ز حریت فقر آگہ است خواجۂ مخدوم عبید اللہ است

بادشاہ صاحبقراں (شاہجہان) آپ کو زمرۂ فقراء و عرفاء میں شمار کرتے ہیں اور خواہش کر کے ان سے ملاقات کرتے ہیں اور انتہائی اعزاز و اکرام بجا لاتے ہیں آپ اس اعزاز و اکرام کو کوئی اہمیت نہیں دیتے ــــــ غریبوں اور کم حیثیت لوگوں کو پسند کرتے ہیں۔

بے تقیدی اور آزاد مزاجی کی وجہ سے نہ تو کوئی میرے شیخ کو کرامات کی حیثیت سے سراہتا ہے اور نہ ہی کوئی ان کو "مقامات" سے آشنا جانتا ہے ــ میرے شیخ کے نزدیک "کرامت" ایک کمترین پونجی ہے ــ میرا شیخ "حال" و "مقام" کا امام ہے۔ (فی زماننا) گروہ صوفیاء کا پیشوا ہے۔ ان کے وجود گرامی سے خود تصوف کو فخر ہے۔ حقائق و معارف کو ان کی ذات ستودہ صفات سے شرف حاصل ہے۔ امر معرفت میں ان کو اتنی بلندی نصیب ہوئی ہے کہ بس اللہ تعالیٰ ہی اس سے واقف ہو۔ میں نے ان کی شان میں کئی سال ہوئے ایک قصیدہ کہا ہے اس کے تمام مضامین صحیح و درست اور مطابق واقعہ ہیں۔ اس کے دو شعر یہ ہیں:۔

خواجہ خُردی بصورت لیک بامعنی بزرگ جمع کردی صورت و معنیٰ دریں دہر....؟

اے بدی جامی بعلم و حال وامر زاز کمال خواجۂ احراری و فرد انشوی خود نقشبند

**خواجہ خُرد کے چند مقالات:۔** (۱) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب فتح مکہ کے بعد خانۂ کعبہ میں داخل ہوئے تو وہاں تین سو ساٹھ بت دیکھے ایک چھڑی دست مبارک میں تھی اس سے ان بتوں کو گراتے اور زبانِ مبارک سے "جاء الحق و زھق الباطل" فرماتے جاتے ــــــ طالب کو چاہیئے کہ وہ اپنے دل کو کعبۂ حقیقی تصور کرے، کیوں کہ دل تمام عبادات معنوی کا قبلہ ہے اور اس کعبۂ حقیقی کے

گرد اگرد ہوا و ہوس کے اصنام بڑی تعداد میں محیط و متصرف ہوگئے ہیں پس طالب ان کلمات قرآنیہ کو دل کی طرف متوجہ ہو کر پڑھے ـــــ پہلے نیت متابعت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور نیت تلاوت قرآنی کرے بعدہٗ داہنی طرف سے بجانب دل پڑھے جاءَ الحق ـــــ پھر جانب دل سے داہنی طرف کو کہے وزهق الباطل پہلی مرتبہ میں اپنے دل میں ظہور حقیقی کا دھیان کرے دوسری مرتبہ میں یہ تصور کرے کہ غیر مقصود حقیقی دل سے نکل رہا ہے ـــــ اور اس کی خوب مشق کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد کامیاب ہوگا، یہ طریقہ مجھ کو بذریعہ الہام معلوم ہوا تھا مدتوں سے میرے دل میں چھپا ہوا تھا آج کہ ۵ شعبان ۱۳۵۵ھ ہے اس کو صفحۂ قرطاس پر لانے کی توفیق ہوئی۔

(۲) جاننا چاہیئے کہ شریعت صورتِ حقیقت ہے اور حقیقت معنیٔ شریعت ـــ صورت معنیٰ سے اور معنیٰ صورت سے جدا نہیں ہوتے ـــ معنیٰ تک پہونچنا بے توسط صورت مستحیل ہے اور صورت پر اکتفا کرنا اور معنیٰ سے جو کہ مقصودِ صورت ہے غافل ہونا صریح نقصان کی بات ہے اس سے زیادہ کیا لکھا جائے۔

مصرعہ ـــــ درخانہ اگر کس است یک حرف بس است

(۳) وہ لوگ جو مسلوب العقل ہوتے ہیں دو قسم کے ہیں ایک مجذوب دوسرے مجنون ـــ مجنون حیوانات سے ملحق ہیں جو کچھ حیوانات کو معلوم ہوتا ہے ان کو بھی معلوم ہوتا ہے ـــ مجنونوں کے پاس نہ جانا چاہیئے کیوں کہ ان کو علم ہوجاتا ہے ممکن ہے کہ وہ کوئی ایسی بات ظاہر کردیں جس کو ظاہر نہ کرنا چاہیئے تھا۔ اہل ارشاد و سلوک کے پاس جانا چاہیئے ان پر بھی چیزیں منکشف ہوجاتی ہیں لیکن وہ اہل تمکین ہوتے ہیں جو باتیں اللہ تعالیٰ پوشیدہ رکھتے ہیں وہ بھی پوشیدہ رکھتے ہیں کسی کا عیب ظاہر نہیں کرتے ہاں ضرورت کے وقت ظاہر کردیتے ہیں۔

(۴) فرمایا ـــــ کہ میں مبادی "حالات" میں سیر کو جایا کرتا تھا برسر راہ ایک مذاق بیٹھتا تھا لوگ اس کے حق میں اچھا اعتقاد رکھتے تھے اور اس کو غوث بتلاتے تھے ـــ اس کے کوچہ میں جب میرا گذر ہوتا تھا وہ مجھ کو دعا دیا کرتا تھا۔

(۵) فرمایا قرب دو قسم کا ہے ایک یہ کہ عبد ظاہر ہو اور حق باطن چنانچہ حدیث قدسی میں بی یسمع و بی یبصر و بی ینطق آیا ہے، اس قرب کو قرب نوافل کہا جاتا ہے۔

دوسرا قرب یہ ہو کہ حق ظاہر ہو اور بندہ باطن و مستہلک ـــــ ان اللہ ینطق علی لسان عمر اس میں دوسری قسم کے قرب کی جانب اشارہ ہے اس قرب کا نام قرب فرائض ہے۔

(۶) فرمایا کہ لوگوں کو بیماری میں جو اضطراب ہوتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ "عالم اطلاق" کی جانب ان کی توجہ نہیں ہوتی علاوہ ازیں عالم کون و مکاں (عالم فانی) سے انقطاع کلی نہیں ہوتا۔ اگر اس عالم سے پورا انقطاع اور بے تعلقی ہو تو بیماری اور موت میں راحت ہی راحت ہو۔

(۷) فرمایا ـــــ کہ ایک عزیز نے مجھ سے کہا کہ "حدوث عالم" پر قرآن و حدیث سے بھی کچھ دلائل ہیں؟ میں نے کہا اس حدیث میں "کان اللہ ولم یکن معہ شیٔ" حدوث عالم کی طرف اشارہ ہے دوسری حدیث میں ہے کہ ایک شخص نے دریافت کیا کہ "این کان ربنا قبل ان یخلق الخلق" آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ـــــ "کان فی عماء الخ" یہ بھی حدوثِ عالم پر دال ہے۔

(۸) فرمایا کہ درویش طالب حق کو چاہیئے کہ جب تنگی معیشت اور احتیاج کا غلبہ ہو۔ اہل دنیا میں سے کسی کے پاس نہ جائے اور ترک آمد ورفت کر دے۔

(۹) فرمایا کہ گناہ سے توبہ کر اور دنیا سے بے رغبتی اختیار کر ـــــ اسباب پر بھروسہ نہ کر اور جو کچھ غیب سے پہونچے اس پر قانع ہو جا ـــــ لوگوں سے بچ کر گوشہ گیر ہو اور ذکر و توجہ میں مشغول ہو اور اس پر ڈٹا رہ پھر محبوب حقیقی کا منتظر ہو ـــــ اور اس کے ہر فعل و صفت پر راضی رہ ـــــ

(۱۰) فرمایا ـــــ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے "یھرم ابن آدم ویشب منہ اثنان الحرص علی المال والحرص علی العمر" ـــــ یعنی ابن آدم بوڑھا ہوتا ہے لیکن اس کی مالی حرص اور طول امل یہ دو صفتیں جوان ہوتی جاتی ہیں ـــــ اس ارشاد مبارک سے بظاہر لازم آتا ہے کہ اولیا حق بھی ان دو صفتوں سے خالی نہ ہوں ـــــ اور یہ بات مشکل ہے حل اس مشکل کا جو میرے خیال میں آیا ہے یہ ہے کہ ان دونوں صفتوں کا شباب تقاضا کرتا ہے اس امر کا کہ یہ دونوں

صفتیں جوانی کے زمانے میں موجود ہوں لیکن اگر کوئی جوانی کے زمانے میں ان دونوں صفتوں کو اپنے اندر سے رفع کرلے تو پھر ان کا شباب کہاں سے ہوگا (لہٰذا ہر شخص کے بارے میں یہ ارشاد نہیں ہو بلکہ اس سے اللہ کے خاص بندے مستثنیٰ بھی ہوں گے) اگر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم یہ فرماتے کہ تیولد و یحدث فیہ اثنان ــــــ تو البتہ اشکال ہوتا کیوں کہ اس کا مطلب یہ ہوتا کہ بڑھاپے میں یہ صفتیں پیدا ہو جاتی ہیں ــ (خواہ جوانی میں ہوں یا نہوں)۔

**کرامات و خرق عادات:۔** (۱) حافظ ظہر علی جو کہ حضرت خواجہ خُرد کے متوسلین میں سے تھے سفر میں گیے تھے۔ سنبھل میں جا کر سُنا کہ فلاں جنگل میں قطاع الطریق ہیں ــــــ حافظ صاحب بہت فکرمند ہوئے اور آگے جانے کا ارادہ فسخ کر دیا رات کو خواب میں حضرت خواجہ خردؒ کو دیکھا کہ فرما رہے ہیں " جہاں کا قصد رکھتے ہو بے خوف و خطر جاؤ " خطرناک جگہ میں ایک سوار تیر و کمان لیے ہوئے بائیں طرف سے آتا ہوا تم کو ملے گا اور سلامتی کے ساتھ تم کو نکال دے گا چنانچہ ایسا ہی ہوا اور حافظ صاحب سلامتی کے ساتھ منزل مقصود پر پہونچ گیے۔

(۲) شیخ نظام الدین بیان کرتے ہیں کہ میں خواجہ خُرد کی خدمت میں حاضر تھا شہر دہلی کے ایک بزرگ زادہ نے خواجہ کو رقعہ لکھا کہ آپ منظور فرمالیں تو ایک سبق عربی کا آپ سے پڑھنا شروع کر دوں آپ نے اس رقعہ کے حاشیے پر یہ لکھ دیا کہ نصف ماہ رمضان تک توقف کیجیے ــــ اس کے بعد جو کچھ ہوگا، دیکھا جائے گا ــــــ یہ اوائل رمضان کی بات ہو ــــــ اس لڑکے نے لکھا کہ نصف رمضان کی شرط کس لیے ہے؟ جواب دیا کہ اسی طرح میرے دل میں آیا ہے آخر الامر ۱۵ رمضان ۱۰۳۰ھ کو وہ جوان دنیا سے رخصت ہو گیا۔[ف]

---

[ف] اصل واقعہ تو اس طرح ہے ــ لیکن مرور ایام اور امتداد زمانہ نے اس واقعہ کی یہ شکل کر دی جس طرح مولف مزارات اولیاء دہلی نے ذکر خواجہ خردؒ میں بیان کیا ہے۔

" لکھا ہے کہ ایک شخص نے آپ سے عرض کیا کہ آپ توجہ فرمائیں کہ تحصیل علم سے فراغ حاصل ہو جائے آپ نے فرمایا کہ جواب دوں گا ــ پھر آپ نے گھر آکر ایک آدمی کے ہاتھ رقعہ لکھ کر بھیج دیا کہ کل انشاء اللہ تعالیٰ تمام علوم سے فراغت ہوگی وہ سن کر متعجب ہوا دوسرے دن سویا کا سویا رہ گیا اور روح پرواز کر گئی "۔ صفحہ ۱

(۳) خواجہ سلام اللہ پسر خواجہ خُردؒ نے بیان کیا کہ میں والد ماجد کے ساتھ دوسری مرتبہ جب لاہور گیا تو سخت بیمار ہو گیا ـــــ اور میرے اوپر موت کے آثار نمایاں ہوگئے، خواجہ کلمۃ اللہ (یا حکمت اللہ) میرے بھائی اس حال کو دیکھ کر بہت پریشان ہوئے اسی اثناء میں والد ماجد باہر سے تشریف لے آئے اور میرے پاس کھڑے ہو کر کچھ پڑھا ـــــ ان کا پڑھنا تھا کہ میں اسی وقت اٹھ کر بیٹھ گیا اور صحت ہوگئی۔

(۴) (مولانا) سید غلام محمد امروہوی (جو کہ حضرت خواجہ خُردؒ کے خاص شاگرد اور مرید ہیں) فرماتے ہیں کہ میرا چھوٹا بھائی سید وصال محمد بیمار ہوا ـــــ دہلی کے حاذق طبیبوں نے ہر چند اس کا علاج کیا سود مند نہ ہوا ـــــ آخر کار تمام اطباء نے اس کی طرف سے توجہ ہٹالی اور اس کے مرض کو آخری مرض تصور کر لیا ـــــ جب ہم سب اس کی زندگی سے مایوس ہوگئے تو ناگاہ ایک دن حضرت خواجہ خُردؒ تشریف لائے اور مریض کی عیادت فرمائی ـــــ میں نے مریض کی تمام کیفیت الحاح و زاری کے ساتھ ان کے سامنے بیان کی ـــــ تھوڑی دیر خواجہ صاحبؒ مراقب ہوئے بعد ۂ فرمایا کہ اس کو گرم پانی پلاؤ اچھا ہو جائے گا ـــــ ان کے فرمانے کے مطابق اس کو گرم پانی پلایا گیا بالآخر مرض میں تخفیف ہوگئی اور وہ تیسرے دن بالکل اچھا ہو گیا۔

(۵) سید کمال سنبھلی خود اپنا واقعہ بیان کرتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ شیخ کی خانقاہ میں بیمار پڑ گیا۔ شیخ روزانہ چار پانچ مرتبہ آکر دیکھتے تھے ـــــ اور میں ہر مرتبہ ان کے آنے پر کھڑا ہو جاتا تھا ایک رات مرض کی شدت میں میں نے "بے تکی" باتیں کرنی شروع کر دیں ـــــ جب کچھ ہوش آیا تو میں نے دل میں کہا کہ شیخ کو بلا کر عرض کروں گا ـــــ سرکار! ـــــ عمرت دراز باد ـــــ وہ زمین جو آپ نے اپنے مدفون ہونے کیلئے تجویز کر رکھی ہے ـــــ جب میں مر جاؤں تو اس کے پائیں مجھے دفن کرنا ـــــ جب صبح ہوئی اور حضرت شیخ میرے پاس تشریف لائے ایک خاص توجہ فرمائی فی الفور مرض کافور ہو گیا اور میں تندرست ہو گیا۔

---

ایک مقام پر سید کمالؒ نے لکھا ہے کہ یہ تمام باتیں جو حضرت خواجہ خردؒ کے تذکرے میں لکھی گئی ہیں کچھ تو خود کی دیکھی اور سنی ہوئی ہیں اور کچھ دوسروں کی زبانی ہیں اور کچھ باتیں حضرت کی تصنیفات و تحریرات سے اقتباس کرکے لکھ دی ہیں اور یہ بہت تھوڑی سی باتیں ہیں۔ تفصیل تو تفصیل اگر اجمال کے ساتھ بھی سب باتیں لکھوں تو کتاب بہت طویل ہو جائے ۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے امید ہے کہ ایک علیحدہ دفتر میں تفصیل کے ساتھ سب باتیں لکھ سکوں گا ۔

حضرت خواجہ خردؒ کی سنبھل میں آمد :۔ سید کمالؒ لکھتے ہیں کہ ــــــ ۱۰۳۰ھ میں ایک مانع ہی کی بنا پر اپنے شیخ کی خدمت میں میری حاضری نہ ہو سکی تھی ــــــ اس لیے ازراہِ لطف و کرم اس سال ۱۱ ربیع الآخر کو وہ خود ہی سنبھل تشریف لائے اور مجھ کو اپنی مہربانی سے نوازا

ع ــــ شاہاں چہ عجب گر بنوازند گدا را

ایک ماہ اور ایک دن غریب خانے پر قیام فرمایا پھر دہلی کو روانہ ہو گیے ۔ میں حسن پور تک ان کے ہمراہ گیا ــــــ جس وقت میں اپنے شیخ سے جدا ہوا ہوں ایک گریۂ بے اختیارانہ مجھ پر طاری تھا حتیٰ کہ آواز بھرا گئی تھی بولا نہ جاتا تھا بعد کو اس "غیر معہود" گریے کا راز معلوم ہوا (کہ شیخ سے یہ آخری ملاقات تھی)

مرض و وفات :۔ ۱۰۳۰ھ میں شیخ کو کئی امراض لاحق ہو گیے تھے باوجود اس کے وہ طالبین کے افادے میں برابر مشغول و متوجہ رہتے تھے ــــ اس عرصے میں وہ بار بار فرماتے تھے کہ اب میں عن قریب دنیا سے جانے والا ہوں ــــ سننے والے اس بات کو سن کر مضطرب ہوتے تھے تو ان کو تسلی دیتے تھے اور فرماتے تھے کہ میں یہ باتیں تم کو صبر و رضا کی طرف رہنمائی کرنے کے واسطے کہتا ہوں ــ تم اپنے دل کو سراسیمہ و پریشان نہ کرو۔

ایک صبح کو اپنے صاحبزادوں کو طلب کیا خواجہ غلام بہاء الدین (پسر خواجہ خردؒ) نزدیک ہی تھے۔ وہ جلدی حاضر ہو گیے ــــــ ان سے فرمایا میرے سامنے آؤ ــــ اس کے بعد ارشاد فرمایا ــــ مجھ کو جو کچھ خواجہ بزرگؒ (خواجہ باقی باللہؒ) حضرت شیخ احمد سرہندیؒ

حضرت شیخ حسام الدین احمد اور حضرت شیخ الہداد سے پہونچا ہے میں نے تم کو دیا ــــــ صاحبزادے نے عرض کیا میں آپ پر تصدق آپ کیا فرما رہے ہیں؟ ــــــ فرمایا۔ قبول کرد ــ یہ سن کر وہ آداب تعظیم بجالائے اور کہا جو کچھ آپ فرما رہے ہیں میں نے اس کو قبول کیا۔

اسی وقت کاتب حروف کو بھی یاد فرمایا ــــــ اور یوں فرمایا کہ ہم اس سے راضی ہیں اس سے آج تک کوئی ایسی بات سرزد نہیں ہوئی جو ناراضگی کا باعث ہوتی پھر فرمایا کہ وہ (سید کمال سنبھلی) ہماری دنیا سے سدھارنے کے بعد دہلی آ جائے گا۔

سید کمال فرماتے ہیں کہ اسی زمانے میں تین رات متواتر میں نے سنبھل میں خواب کے اندر اپنے شیخ کو دیکھا کہ وہ آئے ہیں اور میرا ہاتھ پکڑ کر فرما رہے ہیں کہ "مطمئن رہنا ــ تم سے کچھ کام لینا ہے" سلسلۂ طریقت کی ضروری باتیں بھی خواب میں بتلائیں ــــ حالِ حیات میں بھی وہ مجھ سے فرما چکے تھے کہ جب میں دنیا سے رخصت ہو جاؤں گا تو یہ کام عمل میں لائے گا ــــ میں یہ سن کر کہا کرتا تھا کہ میں یہ چاہتا ہوں کہ آپ کے سامنے مروں اور وہ زمین جو آپ نے خود اپنے لیے سوچ رکھی ہے اس کے قریب مجھے دفن کر دیا جائے۔

خواجہ خرد آخر میں دس دن گھر سے باہر نہیں نکلے اور ان دنوں میں اپنے گھر والوں سے وصیتیں فرماتے رہے ـــــ کلمات مسنونہ مثل آمنت باللہ وغیر ذلک، کلمۂ طیبہ اور اسم ذات زبان پر جاری رکھتے تھے آخری دن صبح کے وقت گھر والوں سے فرمایا کہ خوب بہت سا کھانا پکا کر فقراء کو تقسیم کر دو جب کھانا تقسیم کر دیا گیا تو تین مرتبہ کلمۂ طیبہ پڑھا اور گدڑی سر پر ڈال لی اور فرمایا کہ دروازہ بند کر دو۔ حاضرین نے سمجھا کہ آرام و استراحت فرما رہے ہیں ـــ جب ایک لمحہ کے بعد دیکھا واصل بحق ہو چکے تھے ـــــ رحمہ اللہ رحمۃً واسعۃً ــ خواجہ بزرگ کی قبر مبارک کے قریب مغرب کی جانب دفن کیا گیا۔

وصال کی تاریخ ۲۵ جمادی الاولیٰ سنہ ۱۰۴۲ھ بدھ کا دن ہے ــ ان کی عمر تریسٹھ (۶۳) سال ــ دس (۱۰) مہینے اور انیس (۱۹) دن کی ہوئی۔

جب یہ روح فرسا خبر سنبھل پہونچی تو میں ایک دن دیوانہ وار مسلوب العقل ہو کر پڑا رہا اور

یہ ماجرا بہت طویل ہے ـــ پہلی رات کو میرے بیٹے عبد الوالی نے خواب میں دیکھا کہ میرے شیخ اس باغیچے میں جس میں ایک ماہ ایک روز قیام فرمایا تھا خواجہ نقشبند رح کی صورت میں لباس فاخرہ زیب تن کیے کھڑے ہیں پھر دیکھا کہ وہ یکایک خواجہ باقی باللہ رح کی شکل میں نمودار ہوگئے بعدہٗ اپنی اصلی شکل میں ظاہر ہوئے ـــ اور وصایا و معارف بیان فرمائے ـــ

کاتب حروف جب بعد وصال شیخ مرقد منور کی زیارت کے لیے دہلی گیا اور قبر مبارک کے نزدیک بیٹھا عجیب کیفیت محسوس ہوئی ـــ اپنے آپ کو فانی مطلق پا رہا تھا ـــ اور اپنے شیخ کی صورت زیبا کو بشاشت تمام کے ساتھ (عالم مراقبہ میں) دیکھ رہا تھا ـــ پھر شغل آگیا ـــ اس کے بعد بھی بہت سی راتوں میں اپنے شیخ کو خواب کے اندر دیکھا اسی لطف و عنایت کے ساتھ جو حالت حیات میں میرے اوپر فرمایا کرتے تھے خواب میں بھی پیش آئے ـــ ان خوابوں کی تفصیل لمبی ہے۔

بعض حضرات نے حضرت خواجہ خرد کی تاریخ یہ نکالی ہے۔ نقشبند ثانی ۱۰۷۴ھ

اس فقیر (سید کمال سنبھلی) نے یہ دو مادے نکالے ہیں۔ خواجۂ عارف باللہ ۱۰۷۴ھ | شیخ محی الدین بود ۱۰۷۴ھ

نسیم احمد فریدی

شب سوم جمادی الاولیٰ سنہ ۱۳۷۲ھ

# قادیانی فتنہ

الفرقان کی گذشتہ اشاعت میں اس کا ذکر کیا جا چکا ہے کہ جب سے پاکستان میں قادیانیت کے خلاف تحریک نے وسعت و قوت حاصل کی ہے اس وقت سے قادیانیوں نے پھر ہندوستان میں اپنا مرکز قائم کرنے اور اپنا حلقہ بڑھانے کی جد و جہد شروع کر دی ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ کئی مہینے سے ان کا ایک اخبار بھی "قادیان" سے نکل رہا ہے، ان کے مبلغین نے بھی تبلیغی سرگرمیاں نئے سرے سے شروع کر دی ہیں اور چونکہ گذشتہ دس پندرہ سال ایسے گزرے ہیں کہ ان میں قادیانیت کے متعلق کوئی خاص چرچا نہیں رہا اس لیے اکثر لکھے پڑھے بھی ہمارے یہاں خالی الذہن ہیں اور نہیں جانتے کہ قادیانیت کی کیا حقیقت ہے اور اس کے بارہ میں غور کرنے کا صحیح طریقہ کیا ہے ——— قادیانی مبلغین عموماً ایسے ہی لوگوں کو تاکتے ہیں اور ان کی ناواقفی سے فائدہ اٹھا کر ان کو گمراہ کرنا چاہتے ہیں۔

اسی ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے قادیانیت سے متعلق کانپور کی ایک مجلسی گفتگو قلمبند کر کے الفرقان کے پچھلے شمارہ میں شایع کر دی گئی تھی۔ رسالہ شایع ہونے کے بعد ملک کے مختلف حصوں سے اس کے متعلق جو خطوط دفتر الفرقان میں آئے ان سے اندازہ ہوا کہ اس وقت اس کی اشاعت کی جس قدر شدید ضرورت تھی اور اللہ تعالیٰ نے جیسے بر وقت ہم کو اس کی توفیق دی خود ہمیں بھی پہلے سے اسکا پورا اندازہ نہیں تھا۔

---

اس سلسلہ میں کلکتہ کے ایک مرد مومن کا جو خط آیا ہے اس میں انھوں نے اپنے چند سال پہلے کا خود اپنا ایک واقعہ لکھا ہے جو کہ وہ اپنے اندر چند در چند عبرتیں اور بصیرتیں رکھتا ہے اسلیے ہم اس کو

شایع کردینا مناسب سمجھتے ہیں ——— ناظرین کرام ذیل میں ملاحظہ فرمائیں :-

---

کلکتہ ۱۶ ۵ رجب المرجب ۱۳۷۲ھ

مستطبی و محترمی جناب مولانا صاحب قبلہ مدظلہ العالی

بعد سلام مسنون ...... عرض خدمت شریف میں یہ ہو کہ ماہ جمادی الاخریٰ کے الفرقان میں قادیانیت کو جانچنے کے لیے آپ نے جو پانچ باتیں تحریر فرمائی ہیں انھیں پڑھ کر بڑا اطمینان اور بڑی مسرت حاصل ہوئی۔ ان پانچ میں پہلی بات تو مسلمانوں کا یہ مسلمہ اور متفقہ عقیدہ ہو کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دروازہ بند کردیا گیا اور کار نبوت حضورؐ کی امت کو سونپ دیا گیا (جیسا کہ قرآن و حدیث کی بیسیوں تصریحات سے معلوم ہوتا ہے اور جس پر ہمیشہ سے مسلمانوں کا ایمان چلا آرہا ہو) اس لیے حضورؐ کے بعد جو کوئی نبوت کا دعویٰ کرے اس کو ہم کذاب اور مفتری کے سوا کچھ اور سمجھ ہی نہیں سکتے ——— اور چار سے (گویا سادہ سی) باتیں غلام احمد قادیانی کی شخصیت کے متعلق آپ نے ان ہی کی کتابوں سے پیش کی ہیں جن کو جان لینے کے بعد ہر آدمی یہ ماننے پر مجبور ہوگا کہ اس شخص کو نبی و رسول تو کیا معقول اور شریف قسم کا آدمی بھی نہیں کہا جاسکتا ——— خاص طور سے آپ کا یہ جملہ مجھے بہت ہی پسند آیا کہ "اگر اس سیرت و کردار کا آدمی نبی ہوسکتا ہے تو پھر ہر بھلا آدمی شاید خدا ہوسکتا ہو"

ایک دفعہ میں نے آپ کی ان ہی باتوں کو لے کر مسلمانوں کے ایک بہت بڑے لیڈر اور اس وقت کے صوبہ بنگال کے وزیر اعظم کو قادیانیوں کے ایک جلسہ کی صدارت سے روک دیا تھا۔

واقعہ یوں ہے کہ جناب ...... صاحب مشترکہ بنگال کے وزیر اعظم تھے، اس قسم کے لیڈروں اور منسٹروں کو مذہب سے جتنی واقفیت ہوتی ہے معلوم ہی ہے۔ ان کی ناواقفی سے فائدہ اٹھا کر ایک دفعہ یہاں کے قادیانیوں نے (جو ہمیشہ اس انگریزی داں طبقہ کے ایمان پر ڈاکہ مارا کرتے ہیں اور اس کو بہت آسان سمجھتے ہیں) اپنے ایک جلسہ کی صدارت کرنے کے لیے ان کو راضی کرلیا اور اس کا نام انھوں نے سیرت کا جلسہ رکھا ——— جب میں نے بڑے بڑے پوسٹروں میں ان وزیر اعظم صاحب کا نام بحیثیت صدر دیکھا اور نیچے قادیانی مذہب کے مشنریوں کا نام دیکھا تو میں فکر سے سٹ پٹا گیا، مجھے خیال ہوا کہ جب یہ شخص

ان کے جلسہ کی صدارت کرے گا تو کتنے بیچارے عوام مسلمان قادیانیت سے قریب اور قادیانیوں سے مانوس ہو جائیں گے اور پھر قادیانی کتنی آسانی سے ان کو شکار کر سکیں گے۔ اسلیے میں نے طے کیا کہ کسی طرح انکو صدارت سے روکنے کی کوشش کرنا چاہیئے۔ چناں چہ تین آدمیوں کی ایک جماعت بنائی اور دو تین قادیانی کتابیں بغل میں دبائیں اور اللہ کا ذکر کرتے ہوئے اور دعا مانگتے ہوئے ان کے دردولت پر پہونچ گئے ——— ہم لوگ جس وقت پہنچے موصوف اپنے کمرہ میں حجام سے سنت رسول کا صفایا کرا رہے تھے باہر کچھ پشاوری نوجوان کھڑے تھے جو ان کی پارٹی کے پروپگنڈے اور ان کی وزارت قائم رکھنے کے لیے گویا ان کے داہنے بازو تھے ——— ہم لوگوں کو باریابی کا شرف حاصل ہوا، بعد سلام کے میں نے اپنی بات شروع کی اور کہا کہ آپ اس وقت مسلمانوں کے مسلّم اور محبوب لیڈر ہیں قادیانیوں کے جلسہ کے پوسٹر میں صدر کی حیثیت سے آپ کا نام نامی دیکھ کر ہمیں فکر ہوئی کہ اگر آپ ان کے جلسہ کی صدارت فرمائیں گے تو بیچارے بہت سے ناواقف مسلمان قادیانیت کے جال میں پھنس جائیں گے۔

بس میرا اتنا کہنا تھا کہ حجام کو تو انھوں نے روک دیا اور اگرچہ میں نہ خود مولوی تھا نہ میرے ساتھ کوئی مولوی صاحب تھے لیکن وہ مولویوں پر برس پڑے اور کہنے لگے کہ آپ جیسے ملّاؤں نے ہی اسلام کو اور مسلمانوں کو برباد کیا ہے یہ قادیانی، وہ وہابی، وہ رافضی، جائیے جائیے ہمارے نزدیک سب مسلمان ایک ہیں ہم آپ کی کوئی بات سننے کے لیے تیار نہیں، ہمارا وقت مت ضائع کیجئے، آپ براہ کرم یہاں سے فوراً تشریف لیجائیے!

اب میں حیران کہ یا اللہ ابھی تو میں اپنی بات بھی نہیں کہہ پایا کہ انھوں نے گلا دبا دیا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اس وقت خاص فضل فرمایا میری ہمت بندھی ہمیرے ساتھی تو ان کے غصّہ کو دیکھ کر کانپنے لگے لیکن متوکلاً علی اللہ میں نے جی کڑا کرکے ان سے کہا کہ آپ کو اختیار ہے جو چاہیں کریں لیکن میں غلام احمد قادیانی کی دو تین کتابیں لایا ہوں اس کی دو تین عبارتیں میں آپ کو دکھانا چاہتا ہوں وہ آپ کو دیکھنی ہوں گی پھر آپ جو چاہیں اپنے متعلق فیصلہ کریں۔ میں نے غلام احمد کے دو شعر ان کو دکھائے پہلا شعر تو یہی کہ

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو

اس سے بہتر غلام احمد ہے

اور دوسرا یہ کہ

منم مسیح زماں و منم رسول خدا
منم محمد و احمد کہ مجتبیٰ باشد

یہ دو شعر دیکھ کران کا غصہ تو ایک دم کافور ہو گیا اور حیرت سے پوچھنے لگے کہ یہ شخص اپنے کو پیغمبر کہتا ہے؟ میں نے کہا جی ہاں اور پیغمبر بھی معمولی درجہ کا نہیں بلکہ عیسیٰ علیہ السلام سے مرتبہ میں بڑھا ہوا۔

اب ان کی حالت یہ ہو گئی کہ چہرہ پر ایک رنگ آتا اور ایک جاتا۔ میں نے کہا یہی نہیں ذرا ملاحظہ کیجئے یہ شخص حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اور ان کے خاندان کو معاذ اللہ کیسی کیسی گالیاں دیتا ہے۔ اس کے بعد میں نے ان کو مرزا کی وہی عبارتیں دکھائیں جو آپ نے الفرقان میں نقل کی ہیں۔ یہ سب دیکھنے کے بعد وہ بولے کہ مولانا صاحب! میں صدارت کا وعدہ تو کر چکا ہوں لیکن اب کوشش کروں گا کہ نہ جاؤں اور اگر ان لوگوں نے بہت گھیرا تو میں جلسہ میں جانے کے ساتھ ہی اعلان کر دوں گا کہ میں قادیانی نہیں ہوں، میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا آخری نبی مانتا ہوں اور ان کے بعد جو نبوت کا دعویٰ کرے اس کو جھوٹا جانتا ہوں"۔۔۔۔۔ میں نے کہا کہ ہمیں بس یہی چاہیئے۔

یہ کہہ کر ہم بعد سلام ان سے رخصت ہوئے باہر جو ان کے لپٹادری جوان یہ سب باتیں سُن رہے تھے کہنے لگے مولانا صاحب آپ جائیئے یہ ۔۔۔۔۔۔ ہمارے قبضہ میں ہے ہم لوگ اس کو نہیں جانے دے گا، کانفرنس کے جلسہ میں جائے گا!۔۔۔۔۔۔ ہم لوگ اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے واپس آ گئے۔

اصل بات یہی ہے کہ جو لوگ حقیقت سے واقف نہیں وہ بیچارے ان عیاروں کے جال میں پھنس جاتے ہیں اس لیے ضرورت ہے کہ آپ کے قادیانیت کی جانچ والے مضمون کی زیادہ سے زیادہ اشاعت ہو۔ آپ کی یہی سیدھی سادی چار باتیں ناواقف مسلمانوں کو قادیانیت سے باخبر کرنے اور ان کے ایمانوں کی ان قزاقوں سے حفاظت کرنے کے لیے بالکل کافی ہیں۔۔۔۔۔۔۔۔

والسلام

# انتخاب

از
(ادارہ)

**ایک شر انگیز فلم** لکھنؤ راج بھون سابق (گورنمنٹ ہاؤس) سے ۱۹ر مارچ کی خبر ہیں:۔

"......شری راجیہ پال منشی اور شریمتی لیلاوتی منشی نے آج بسنت سینما میں فلم "شیواجی" جاکر دیکھی۔"

یعنی صوبہ کے گورنر صاحب اور ان کی لیڈی صاحبہ نے سرفراز اس فلم کو فرمایا، جس کے مناقب واوصاف کسی فرقہ پرست مسلم لیگی پرچہ میں نہیں۔ خاص قومی پرچہ قومی آواز میں یہ نکلے ہیں:۔

"دکھلایا یہ گیا ہے کہ مسلمان جو کہ "بدیسی" اور "غیر" تھے وہ ہندوستان آئے، اور یہاں آکر اصل باشندوں یعنی ہندوؤں کو بدترین قسم کی غلامی کی بیڑیاں پہنا کر ان پر حکومت کرنے لگے۔ صرف یہی نہیں بلکہ ان کی جان اور مال اور بہو بیٹیوں اور مندروں اور دھرم پر حملے کرنے لگے، وہ لڑکیوں کو اٹھا لے جاتے تھے اور یہاں تک کہ کسی خاندان کی بھی عصمت محفوظ نہ تھی۔ وہ مندروں کو ڈھا دیتے تھے اور مندر دھرم کو نشٹ کر دیتے تھے، اور یہ سب کچھ اندھیر مسلمان سال دو سال نہیں، سو دو سو سال بھی نہیں، بلکہ ۵، ۶ سو سال تک برابر کرتے رہے۔ اور کسی چھوٹے موٹے خطہ پر نہیں، بلکہ افغانستان سے لے کر آسام اور ہمالیہ سے لے کر دکن کے آخری حصہ تک وہ یہ ظلم مسلسل ڈھاتے رہے..... اور بھارت بھر کے ہندو ایسے تھے کہ وہ سب کچھ گوارا کرتے رہے۔"

کانگرسی سرکار کے گورنر نے اس فلم کو نواز دینے سے کوئی خدمت اپنے ملک کی اور سیکولر گورنمنٹ کی انجام دی!........ اگر آج کانگرسی خیال وعقیدہ کے چند بڑے ہندوؤں نے بھی کھل کر اس فلم کی مذمت کر دی ہوتی، تو کبھی فلم سازوں کو اس کے پیش کرنے کی جرأت پڑتی؟ مولانا محمد علی؟

جب کئی سال تک جزو کانگرس بنے رہنے کے بعد اس سے بیزار و مایوس ہو کر الگ ہوئے ہیں، تو بار بار یہی کہا کرتے تھے، کہ جس جرأت و صفائی سے ہم مسلمان فرقہ پروروں کو برا بھلا کہہ کر اپنی قوم میں بُرے بنے۔ کاش اس کی آدھی جرارت و صفائی کبھی کانگرس کے ہندو لیڈروں نے اپنی قوم کے فرقہ پرستوں کے مقابلہ میں برتی ہوتی!

اور اپنی مسلمان قوم سے کچھ کہئے تو کیا اور کس امید پر کہیے؟ وہ کبھی کبھی مشتعل ہو کر جیل چلے جانے پر آمادہ ہو جائیں گے۔ لیکن اس فیصلہ پر ٹھنڈے عزم و سکون کے ساتھ کبھی بھی تیار نہ ہوں گے کہ کل فلموں کے اور خصوصاً ایسی فلموں کے دیکھنے سے ہمیشہ کے لیے تائب ہو جائیں! (صدق جدید)

---

(صفحہ ۴ کا بقیہ) خلاف اسلام ہونے اور قادیانیوں کے مسلمان ہونے کا فتویٰ دیں — نیتوں پر شبہ کرنے سے جہاں تک بچا جائے اچھا ہے مگر ہم حیران ہیں کہ پاکستان کے ارباب اقتدار کی اس حرکت کی کیا توجیہہ کریں؟ ان کی اس حرکت نے تو بد ترین قسم کی شخصی حکمرانی کی یاد تازہ کر دی ہے اور جمہوریت کے پردہ میں چھپے ہوئے ملوکانہ عزائم کو پوری طرح بے نقاب کر دیا ہے۔ آخر کیا فرق ہے زمامداران پاکستان کے اس مطالبہ میں اور مامون اور معتصم کے اس مطالبہ میں کہ علماء فتویٰ دیں کہ قرآن مخلوق ہے[۱] — ؟ وہ کتنا جبر تھا اور دین میں کیسی دخل اندازی تھی! اور یہ بھی صریحاً دین میں دخل اندازی ہے —! کاش یہ پاکستان کے مامون و معتصم بغداد کے مامون و معتصم کے بھیانک انجام سے عبرت حاصل کریں اور مسلمانوں کے خون کے ساتھ ساتھ اسلام کا خون اپنی گردن پر نہ لیں۔ اسی میں ان کی بھی بھلائی ہے اور ان کے ملک کی بھی!

---

اے اللہ اس امت پر رحم فرما! اس کی بدقسمتی کے دور کو اب زیادہ طول نہ دے!!
اس کے سربراہ کاروں کو اس کا اور اس کے دین کا درد آشنا کر دے!!!
الٰہ العالمین تیرے قبضے میں سب کچھ ہے!!!!

---

[۱] اس اشارہ کی تفصیل کے لیے صہ ۲۶ کا مضمون ملاحظہ فرمایئے۔

# "الفرقان" کے پاکستانی خریداروں سے!

۱۔ رمضان و جمادی الاولیٰ کی مشترک خاص اشاعت سے چند دن پہلے تقریباً سو خریداروں کو مطبوعہ خط کے ذریعہ سے اطلاع دی گئی تھی کہ آپ کا چندہ ختم ہو رہا ہے لہٰذا یہ اشاعت بصیغہ وی، پی بھیجی جائے گی مگر ایسا نہیں ہو سکا اور رسالے سب کے سب بلا وی پی گئے۔ ایسا ایک مجبوری کی بنا پر ہوا جس کی اطلاع ان حضرات کو ایک ایک کارڈ کے ذریعہ سے دیدی گئی تھی اور مزید عرض کیا گیا تھا کہ آپ فلاں تاریخ تک اپنا چندہ لاہور بھیج دیں ورنہ جمادی الاخریٰ کا رسالہ وی، پی کرنے کی کوشش کیجائیگی لیکن اس مرتبہ بھی یہ کوشش ناکام رہی اور رسالہ تمام حضرات کو بلا وی، پی بھیجا ایسی صورت میں ان حضرات کا (جو تاریخ مقررہ تک چندہ نہیں بھیج سکے تھے) فرض تھا کہ رسالہ پہونچنے پر چندہ منی آرڈر سے لاہور بھیج دیتے مگر اب تک شاید ایک تہائی تعداد نے بھی اس طرف توجہ نہیں فرمائی۔ لہٰذا ایسے تمام حضرات سے جن کی طرف چندہ باقی ہے عرض کیا جاتا ہے کہ اب مزید تاخیر نہ فرمائیں اور چندہ بھیج دینے کی اطلاع ایک کارڈ کے ذریعہ ہمیں دیدیں ورنہ اس کے بعد رسالہ مجبوراً بند کرنا پڑے گا۔۔۔۔۔۔ علیٰ ہذا جن حضرات کو خاص اشاعت میں سرخ نشان کے ذریعہ اختتام چندہ کی اطلاع دی گئی تھی ان میں سے بھی جن جن اصحاب کا چندہ باقی ہے ان سے بھی یہی گزارش ہے۔

۲۔ اس مہینے سے پاکستان کے خریداروں کو وی، پی کرنے کا سلسلہ بالکل بند کیا جا رہا ہے اسلئے آپ حضرات چندہ ختم ہونے کی اطلاع پا کر منی آرڈر سے چندہ بھیجدیا کریں، علیٰ ہذا پاکستان کے جو صاحب بھی الفرقان کی خریداری قبول کرنا چاہیں وہ سالانہ چندہ پانچ روپیہ لاہور بھیجکر اپنے نام و مقام سے ہمیں مطلع کر دیا کریں وی، پی کا مطالبہ اب اسکی تعمیل نہیں کیجا سکتی۔

۳۔ پاکستان کے حضرات کیلئے پاکستان ہی میں اپنی کتابیں مہیا کرنے کا جو انتظام ہم نے کیا تھا اسکی ابتدا ہوتے ہی حکومت پاکستان نے ہندوستان سے کتابیں درآمد کرنے پر لائسنس کی پابندی عائد کر دی جسکی وجہ سے وہ سارا انتظام چوپٹ ہو گیا۔ لہٰذا ناچار یہ اعلان کیا جاتا ہے کہ فی الحال آپ کو جن کتابوں کی ضرورت ہو براہ راست لکھنؤ سے طلب کیجئے اور کتابوں کی قیمت مع محصول ڈاک لاہور کو پیشگی بھیجدیجئے۔ آرڈر لفافہ کے ذریعہ سے آنا چاہیئے جس کے ہمراہ منی آرڈر کی رسید بھی ضروری ہے محصول ڈاک کی تخمینی شرح یہ ہے:۔

پہلا سیر (۱ روپیہ) باقی کتابوں کے لیے کتابوں کی قیمت میں ہر روپیہ پر چھ پیسے (۱۰) مزید اگر کتابوں کی اصلی قیمت للعہ ہے تو آپ للعہ ۱۲ بھیجیے۔ اس میں پیکنگ کے مصارف بھی شامل ہوں گے

لاہور میں ترسیل زر کا پتہ یہ ہے ۔۔۔ منیجر صاحب مکتبہ اصلاح نمبر ۲۶ مال روڈ لاہور

# ماہنامہ الفرقان لکھنؤ

## ہماری دعوت

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اسی کلمہ پر اسلام کی بنیاد ہے اور ہمارا ایمان ہے کہ یہی انسانیت کی نجات کا کلمہ ہے
لیکن یہ صرف ایک بول ہی نہیں ہے بلکہ ایک شہادت، ایک اصول اور ایک اہم فیصلہ ہے، در اصل یہ
اس بات کا عہد ہے کہ ہم صرف اللہ کی عبادت اور بندگی کریں گے اور زندگی کے ہر شعبہ میں اس کی بھیجی ہوئی
اور حضرت محمد صلعم کی لائی ہوئی ہدایت و شریعت کی پیروی کریں گے اور اسی حال میں جئیں گے اور مریں گے۔
جو لوگ اس کلمہ پر ایمان لاچکے ہیں ان کا فرض ہے کہ زندگی اس عہد کے مطابق گزاریں اور اسی ایمانی
زندگی کو دنیا میں رواج دینے کی کوشش کریں، وہ اسی لیے پیدا ہوئے ہیں، ہم اس کا
عہد کرتے ہیں، اسی کی دعوت دیتے ہیں اور اسی پر جینا اور مرنا چاہتے ہیں

فاطر السموات والارض انت ولیی فی الدنیا والآخرة
توفنی مسلما والحقنی بالصالحین

"ادارۂ الفرقان"

مدیر مسئول

محمد منظور نعمانی عفا اللہ عنہ

# الفرقان لکھنؤ

ماہنامہ

ہندستان اور پاکستان سے
سالانہ ــــــ صہ/
فی کاپی ــــــ ۸/

غیر ممالک سے
سالانہ ــــــ ۱۲ شلنگ
یعنی
ہندستانی سکہ میں ــــــ شہ/

جلد (۲۰)

بابتہ ماہ شعبان المعظم سنہ ۷۲ھ ہجری
مطابق ماہ مئی سنہ ۵۳ء عیسوی

نمبر (۸)




**سُرخ پنسل کا نشان** اس بات کی علامت ہو کہ جناب کی مدت خریداری اس شمارے پر ختم ہو گئی ہے، لہٰذا اپنا چندہ برائے ایک سال مبلغ پانچ روپیہ بذریعہ منی آرڈر ارسال فرما کر مشکور فرمائیے اگر ۱۰ رجون سنہ ۱۹۵۳ء تک جناب کا چندہ وصول نہ ہوا اور نہ کوئی اطلاع آئی تو اگلا پرچہ وی۔ پی بھیجا جائے گا جس کا وصول کرنا جناب کا اخلاقی فریضہ ہوگا ـــــ پاکستان کے حضرات اپنا چندہ منیجر صاحب (مکتبۂ اصلاح ۲۶ مال روڈ لاہور) کے پتہ پر ارسال فرمائیں اور ایک کارڈ کے ذریعہ ہم کو اسکی اطلاع ضرور دیدیں۔ اور قدیم خریدار صاحبان اس اطلاع کے ساتھ اپنا نمبر خریداری بھی ضرور لکھیں ـــــ دیگر ممالک کے حضرات اپنا چندہ ۱۲ شلنگ بذریعہ پوسٹل آرڈر دفتر "الفرقان" لکھنؤ کو ارسال فرمائیں۔ والسلام

ناظم:۔ الفرقان۔ لکھنؤ

**پاکستان کے حضرات اپنے چندے کے متعلق رسالہ کے صـ۲ کے اعلان کو ضرور بغور ملاحظہ فرمالیں۔**


(مولوی) محمد منظور نعمانی پرنٹر و پبلشر نے نامی پریس لکھنؤ میں چھپوا کر دفتر الفرقان گوئن روڈ لکھنؤ سے شایع کیا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# نگاہِ اوّلیں

(عتیق الرحمٰن سنبھلی)

اسلامی سال کا مبارک ترین مہینہ رمضان المبارک ہمیشہ کی طرح خیر و برکت کے خزانے لٹاتا ہوا ہمارے سروں پر سایہ فگن ہو رہا ہے، اس مہینے کو دین میں بہت اہم مقام حاصل ہے، اس میں جو عمل اہلِ ایمان پر فرض کیا گیا ہے وہ اُن پانچ ستونوں میں سے ایک ستون ہے جن پر دین کی پوری عمارت قائم ہے، ستون جب تک مستحکم رہیں گے عمارت میں کوئی بڑی خرابی پیدا نہیں ہو سکتی لیکن اگر ان کے استحکام اور ان کی مضبوطی میں فرق آ گیا تو عمارت میں شکست و ریخت شروع ہو جانا لازمی ہے، اور ایسے کمزور ستونوں پر اسے زیادہ دنوں تک رکے نہیں رکھا جا سکتا۔ آج جو ہم اپنی زندگیوں میں دیکھ رہے ہیں کہ دین قائم نہیں ہے اور معمولی معمولی دباؤ اور ٹکراؤ سے اس مقدس عمارت کی دو چار اینٹیں روزانہ شہید ہو جاتی ہیں، اس کی وجہ صرف یہی ہے کہ ہم ان ارکانِ دین کی محافظت سے غفلت برت رہے ہیں، اگر یہ بات نہ رہے اور ان ارکان کو ہم اسی طرح ادا کرنے لگیں جس طرح ان کی ادائیگی مطلوب ہے تو روح اور ماحول کے معمولی معمولی دباؤ اور خواہشات اور مصالح کے ہلکے ہلکے ٹکراؤ تو کیا سخت سے سخت طوفان بھی اگر اٹھیں تو دینِ محکم کے ایک اینچ بھر حصہ کو بھی نقصان نہ پہونچا سکیں۔ ان ارکان کی محافظت سے وہ استقامت نصیب ہوتی ہے کہ آدمی بڑے سے بڑا نقصان برداشت کر کے بھی دین کے اشاروں پر سر کے بل چلتا ہے اور وہ حلاوتِ ایمانی نصیب ہوتی ہے کہ ہر چوٹ میں ایک لذت اور ہر زیاں میں ایک کیف حاصل ہوتا ہے اور دین سے برگشتگی کے خیال سے بھی روحِ مومن تھرا اٹھتی ہے۔ اس لیے کہ یہ ارکان نفوسِ انسانی کا تزکیہ کر کے انھیں اُنکی فطرت کے اس اصل مقام پر لے آتے ہیں جہاں دین سے زیادہ کوئی چیز محبوب نہیں رہتی، ہم میں سے جو شخص بھی اس محافظت میں کامیاب ہو جائے گا وہ انشاء اللہ زندگی کے کسی شعبہ میں بھی دین کی تابعداری کرنے میں ناکام نہیں رہے گا، بشرطیکہ وہ اس غلط فہمی میں مبتلا نہ ہو کہ محافظت صرف ارکان کو اُنکی صحیح ہیئت و صورت کے ساتھ پابندی سے ادا کر لینے کا نام ہے، بلکہ اسے اس حقیقت کا شعور ہو کہ صحیح ہیئت و صورت اور پابندی کے علاوہ چند چیزیں اور بھی ہیں جن کے بغیر محافظت کا مقام حاصل نہیں ہو سکتا، وہ چیزیں یہ ہیں :-

ایمان[۱] ، اخلاص[۲] اور احتساب[۳]

(۱) ایمان کا مطلب یہ ہے کہ جس رکن کو بھی ادا کرنے کا ارادہ کرے اسکے متعلق یہ یقین کرے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا عائد کردہ فرض ہے جس کی بجا آوری میں اس کی خوشنودی ہے اور ترک موجب عتاب ہے (۲) اخلاص کا مطلب یہ ہے کہ اس عمل سے مقصود محض اللہ کی رضا جوئی ہو (۳) احتساب کا مطلب یہ ہے کہ عمل کرتے میں اس بات کی پوری اُمید

رکھے کہ اس سے اللہ تعالیٰ ضرور راضی ہوگا اور حسب وعدہ ثواب عطا کرے گا۔

ارکان کی ادائیگی میں ان سب باتوں کے جمع ہو جانے پر محافظت کا درجہ حاصل ہوتا ہے اور پھر ان ارکان کے وہ نتائج اور اثرات زندگی میں رونما ہوتے ہیں جنکی بدولت اللہ تعالیٰ نے انکو ارکان دین کا درجہ دیا ہے بلکہ بعض حدیثوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں پانچ اعمال کو پورے دین کا نام دے دیا ہے۔ اسوقت ہمارے پیش نظر خاص طور پر روزہ ہے جو چند ہی دن بعد سایہ فگن ہونے والے پورے مہینہ کا فریضہ ہے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شعبان ہی سے اسکی تیاری شروع فرما دیا کرتے تھے اور اپنے آل واصحاب کو بھی اسکے پرجوش استقبال اور پوری پوری محافظت کے لیے خطبات اور ارشادات کے ذریعہ سے تیار کیا کرتے تھے، آیئے ہم آپ بھی حضورؐ کے اتباع میں کچھ اس جلیل القدر فریضہ کی باتیں کریں، تاکہ مہینہ بھر کا یہ سنہرا موقع ضائع نہ ہونے پائے۔

---

اُمت میں غیر معمولی دینی انحطاط پیدا ہو جانے کے باوجود روزہ رکھنے والوں کی تعداد ابھی کافی ہے، لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ روزہ رکھنے والوں کی بہت بڑی تعداد ایسی ہے جو صرف ظاہری "روزہ" رکھتی ہے، یعنی طلوع فجر سے غروب آفتاب تک تین کاموں سے پرہیز، حالانکہ اس سے صرف فرض ادا ہو جاتا ہے، پورا مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ سوچنے کی بات ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ کی حکمت اور شان رحمت سے یہ بات بعید نہیں کہ وہ بلا کسی مقصد کے اپنے بندوں پر اتنا بوجھ لاد دے؟ جس کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں ہوتا، اور جس کا کوئی حکم ایسا نہیں ہوتا، جس میں بندہ مسکین کے نتیجہ کے اعتبار سے رحمت کا کوئی پہلو نہ ہو، اور جو عبث کام کرنے سے اپنی ذات کو پاک قرار دیتا ہو! کیا اس کے متعلق یہ گمان کیا جا سکتا ہے کہ وہ ایک مہینے تک اپنے مومن بندوں کو ایسے کام میں مبتلا رکھے گا جس میں نہ کوئی حکمت ہو، نہ کوئی رحمت نہ ہو اور گویا کار عبث ہو؟ اور کیا وہ ذات جو رؤف بالعباد اور [illegible] ...... اس سے یہ توقع کی جا سکتی ہے کہ وہ محض اپنی کبریائی اور معبودیت کے اظہار کے لیے ایسے سخت موسم میں کہ سورج کی تپش سے ہونٹ اکڑے جاتے ہوں، ہواؤں سے شعلے نکل رہے ہوں، اور زمین سے لپٹیں اٹھ رہی ہوں، اپنے بندوں سے یہ مطالبہ کرے گی کہ پورا دن بے آب و دانہ رہ کر کاٹ دیں؟ جب کہ ان میں بہت سے ایسے بندے بھی ہوں گے جو شام کو اپنے پیٹ میں کچھ ڈالنے کے لیے دن بھر چلچلاتی دھوپ میں محنت مزدوری کرنے کے لیے مجبور ہوں! ——— حاشا! اس خیال سے ہزار بار حاشا!! اس کی شان تو اس کے رسول نے یہ بتلائی ہے کہ ساری دنیا اس کی عبادت کرنے لگے تو اس کی عظمت میں ذرہ برابر اضافہ نہ ہوگا۔ اور کوئی ایک شخص بھی اس کی عبادت نہ کرے تو ذرہ برابر کمی نہ ہوگی۔ ——— حقیقت یہ ہے کہ روزہ کا حکم ایک بہت بلند مقصد کے پیش نظر دیا گیا ہے، یہ مقصد ہے انسان کو اس وصف سے سرفراز

کرنا جو انسانیت کا منتہائے کمال ہو کُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝ (القرآن) (تم پر روزے فرض کیے گئے ہیں جیسے تم سے اگلوں پر فرض کیے گئے تھے، تاکہ تم میں تقویٰ پیدا ہو) یہ تقویٰ ہی وہ وصف ہو جو نوع انسانی کا سب سے بڑا کمال ہو، جس کا حصول دُنیا میں نوع انسانی کے لیے امن و سکون، اور آخرت میں فلاح و بہبود کا ضامن ہے، اور جس کا فقدان انسانوں کی ہر دو زندگیوں کی خرابی کا باعث ہو — دُنیا کے متعلق مشاہدہ اور تجربہ ہو، اور آخرت کے متعلق یقین اور عقیدہ! ——

رمضان کے روزوں سے نفس کا جیسا تزکیہ ہوتا ہو اس کے بعد تقویٰ نہ پیدا ہونا قریب قریب محال ہے۔ لیکن تزکیہ جب ہی ہو سکتا ہو جب کہ روزہ کے صرف فقہی شرائط پورے نہ کیے جائیں، بلکہ پوری پوری محافظت کی جائے جس کی تشریح اوپر کی گئی ہو۔ علاوہ ازیں روزہ کا مقصد ہر وقت دھیان میں رکھا جائے، ورنہ کم ازکم روزہ کی ابتدا اور انتہا میں تو ضرور ہی اس کا استحضار کیا جائے، روزہ یا دیگر عبادات کا معاملہ جسمانی امراض کی دواؤں جیسا نہیں ہو کہ وہ اپنا اثر کرتی ہی ہیں چاہے استعمال کرنے والے کو یہ معلوم بھی نہ ہو کہ کیا اثر ہوگا، تریاق زہر کی کاٹ کرہی دیتا ہو، اگرچہ استعمال کرنے والے کو یہ بھی پتہ نہ ہو کہ اس کو تریاق استعمال کرایا گیا ہے۔ بیشک روزہ اور دیگر ارکان دین تزکیۂ نفس اور شفائے روح کے لیے اکسیر ہیں، لیکن جبھی جب کہ مندرجہ بالا شرائط پورے کیے جائیں ورنہ صرف ادائے فرض سے زیادہ کچھ اور حاصل نہ ہوگا نمازیں پڑھی جاتی رہیں گی، روزے رکھے جاتے رہیں گے، زکاتیں دی جاتی رہیں گی، اور حج کیے جاتے رہیں گے۔ مگر زندگیاں کامل اطاعت و تقویٰ کے نور سے یوں ہی خالی رہیں گی —— اللہ توفیق دے کہ ہم اس بے شعوری اور بے حضوری کے مرض سے جلد نجات پانے کی کوشش کریں، اور اس رمضان ہی سے اس کوشش کا آغاز کردیں نیز اس مہینے کے فرائض سے لے کر مسنون اعمال تک کو نہایت بلند ہمتی اور ایک بلند ترین مقصد کے حصول کی کوشش کی ذہنیت کے ساتھ ادا کریں! کیونکہ اللہ تعالیٰ ان اعمال کے ذریعہ ہم میں تقوےٰ پیدا کرنا چاہتا ہو، جو بلاشبہ کمالات انسانی کی معراج ہو، اور اس بلندی کو پست ہمت اور بوجھ اتارنے کی ذہنیت رکھنے والے انسان کبھی نہیں پا سکتے۔

اللّٰھم وفقنا لما تحب وترضیٰ واجعل آخرتنا خیراً من الاولیٰ۔

---

## رمضان المبارک کے موقع پر

# قرآنی دعوت

## ۵

## خدا کی صفات :- تنزیہ و تقدیس

حق تعالیٰ کی صفات کے متعلق یہاں تک جو قرآنی بیانات نقل کیے گئے یہ سب اس کی ایجابی صفات کے متعلق تھے، اِن سے ہمیں معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ علیم کل ہے کوئی چھوٹی بڑی اور کھلی یا چھپی چیز اس کے علم سے باہر نہیں، وہ قادر مطلق ہے سب کچھ اس کی قدرت میں ہے، وہ سب کا خالق و رازق اور سب کا کارساز و پروردگار ہے، ساری کائنات کا وہی مالک اور حاکم ہے اور ہر چیز اس کے زیر حکومت ہے کوئی چیز بھی اس کے تصرّف اور اقتدار سے باہر نہیں، پھر وہ بڑی رحمت والا اور نہایت مہربان ہے اور اس کے ساتھ اس میں عدالت کی صفت بھی ہے، یعنی نیکو کاروں اور فرمانبرداروں کو وہ اپنے خاص فضل و انعام سے نوازنے والا ہے اور سرکش مجرموں کو اپنی شان کے مطابق سزا اور عذاب دینے والا بھی ہے۔

لیکن اللہ تعالیٰ کی صفات کا بیان اور اس کا تعارف ناقص اور نامکمل رہتا ہے جبتک کہ اُن چیزوں اور ان باتوں سے اس کا منزہ اور مبرا ہونا بھی بیان نہ کیا جائے جو اس کی شانِ قدوسیت اور عظمت و کبریائی کے خلاف ہیں اور جن کے بارہ میں جاہلوں اور خدا ناشناس لوگوں کو کبھی مغالطہ ہوا یا ہو سکتا ہے، اس لیے قرآن مجید میں صرف ایجابی صفاتِ کمال کے بیان پر اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ اس کی تنزیہ و تقدیس کو بھی پوری طرح نمایاں کیا گیا ہے، چند آیتیں اس سلسلہ

کی بھی پڑھ لیجیے ______ سورہ بنی اسرائیل کے بالکل آخر میں ارشاد ہے۔

وقل الحمد لله الذی لم یتخذ ولداً ولم یکن له شریك فی الملك ولم یکن له ولی من الذل وکبره تکبیراً ۰ (بنی اسرائیل ع ۱۲)

اور کہو! ساری حمد و ستائش اللہ ہی کے لیے ہے جو نہ کوئی اولاد رکھتا ہے اور نہ حکومت وفرمانروائی میں کوئی اس کا شریک اور ساجھی ہے اور نہ کمزوری و درماندگی کی وجہ سے کوئی اس کا مددگار ہے، اور اس کی خوب بڑائی اور کبریائی بیان کرو!

اور سورۂ انعام میں ایک موقع پر یہ بیان کرنے کے بعد کہ "جاہلوں خدا ناشناسوں نے اللہ کے لیے شریک ساجھی اور بیٹیاں اور بیٹے ٹھیرائے" ارشاد فرمایا گیا۔

سبحانه وتعالیٰ عما یصفون ۰ بدیع السمٰوات والارض انی یکون له ولد ولم تکن له صاحبة وخلق کل شیء وهو بکل شیء علیم ۰ ذٰلکم الله ربکم لا اله الا هو خالق کل شیء فاعبدوه وهو علیٰ کل شیء وکیل ۰

وہ پاک اور بالاتر ہے اُن باتوں سے جو یہ لوگ اس کی نسبت بیان کرتے ہیں، وہ تو آسمانوں اور زمین کا موجد ہے (اور خود یہ نادان بھی جانتے اور مانتے ہیں کہ یہ شان اس کے سوا کسی کی بھی نہیں مگر یہ ظالم اس کے باوجود اس کے شریک اور بیٹیاں بیٹے ٹھیراتے ہیں) حالانکہ کیسے اس کی کوئی اولاد ہو سکتی ہے جبکہ کوئی اس کی شریک زندگی ہی نہیں ہے۔ (بہرحال اس کی کوئی اولاد اور کوئی اس کا شریک نہیں ہو بلکہ سب اس کی مخلوقات ہیں) اس نے سب کو پیدا کیا اور اس کو ہر چیز کا پورا پورا علم ہے۔ لوگو! یہ پاک و برتر اللہ تمہارا پروردگار ہے اس کے سوا کوئی عبادت و بندگی کے لائق نہیں وہ سب کا خالق ہے لہٰذا تم اسی کی عبادت اور بندگی کرو اور وہ ہر چیز کا کفیل اور کارساز ہے۔

اس سب کے بعد تنزیہ کے سلسلہ میں آخری بات یہ فرمائی :-

| | |
|---|---|
| لاتدرکہ الابصار وھو | اس کی شان یہ ہو کہ نگاہیں اس کو نہیں |
| یدرک الابصار وھواللطیف | پاسکتیں اور وہ نگاہوں کو پالیتا ہے ۔ اور |
| الخبیرؐ (الانعام ع ۱۳) | وہ بڑا ہی باریک بین باخبر ہے ۔ |

ان آیتوں میں قریب قریب ان سب باتوں سے اللہ تعالیٰ کا منزہ اور مبرا ہونا بیان فرمادیا گیا ہے جو اس کی شانِ الوہیت و قدوسیت کے خلاف ہیں اور جن کے بارہ میں خدا ناشناسوں اور مشرکوں نے عام طور سے غلطی کھائی ہے ــــــ پھر قرآن پاک کے اس تنزیہی بیان کی آخری بات لاتدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار" (انسانوں کی بینائیاں جو یہاں ان کو ملی ہوئی ہیں اللہ کو نہیں پاسکتیں اور وہ سب بینائیوں کو پارہا ہے) بلاشبہ بڑی اعلیٰ اور بڑی لطیف اور بڑی جامع تنزیہ ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ہستی اس قدر لطیف اور وراء الوراء ہے کہ ہر وقت قریب تر اور بالکل ساتھ ہونے کے باوجود کوئی نگاہ اس کو نہیں پاسکتی اور وہ سب کی نگاہوں کو پارہا ہے۔

اسی طرح سورۂ شوریٰ میں ایک جگہ گنتی کے دو حرفوں میں حق تعالیٰ کی پوری تنزیہ و تقدیس بیان فرمادی گئی ہے۔ ارشاد ہے :-

| | |
|---|---|
| لیس کمثلہٖ شئ ؕ | کوئی شئے بھی (جس کو تم جانتے ہو اور جس |
| (شوریٰ ع ۲) | کا تصور کرسکتے ہو) اس کے مثل نہیں۔ |

قرآن مجید کے اس دو حرفی بیان پر غور کیجئے واقعہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ کی تنزیہ و تقدیس کا کوئی پہلو اس سے باہر نہیں رہا اور ان ہی دو حرفوں نے ان سب چیزوں سے حق تعالیٰ کا منزہ اور مبرا ہونا بیان کردیا جو اس کی شان الوہیت و قدوسیت کے خلاف ہیں۔ کیوں کہ اس باب میں جتنی غلطیاں اور گمراہیاں ہوئی ہیں یا ہوتی ہیں ان سب کی جڑ بنیاد یہی ہے کہ لوگ اللہ تعالیٰ کو اور اس کے افعال و صفات کو اس عالم کی اپنی دیکھی بھالی اور جانی بوجھی چیزوں پر اور ان کے افعال و صفات پر قیاس کرلیتے ہیں ــــــ پس قرآن مجید نے " لیس کمثلہ شئ " فرماکر اس غلط بنیاد ہی کو اکھاڑ دیا اور

بتلا دیا کہ اس کی کوئی مثال اور کوئی نمونہ نہیں، وہ موجود ہے لیکن اس کا وجود اس طرح کا نہیں جس طرح کا دوسری موجودات کا ہو، وہ اَلْحَیُّ اور زندہ ہے لیکن دوسرے زندوں کی زندگی اور اس کی زندگی میں کوئی مشارکت اور مشابہت نہیں، وہ علیم ہے سمیع و بصیر ہے لیکن اس کا علم اور اس کا سننا اور دیکھنا ہمارے علم اور ہماری سماعت و بصارت سے وراء الوراء ہے، وہ سب کے قریب ہے سب کے ساتھ ہے لیکن یہ قریب اور ساتھ ہونا ایسا نہیں جیسا کہ اس دنیا کی کوئی چیز کسی کے قریب اور کسی کے ساتھ ہوتی ہے، اسی طرح رحمت و محبت اور غضب و انتقام اس کی صفتیں ہیں لیکن ان کی نوعیت وہ بالکل نہیں جو ہماری ان صفتوں کی ہے ۔۔۔۔۔ بہر حال قرآن مجید کے اس نہایت مختصر تنزیہی بیان نے اُن سب چیزوں کی نفی کر دی جو حق تعالیٰ کی شان قدوسیت کے خلاف تشبیہہ و تمثیل کی وجہ سے خدا ناشناس لوگ اس کی طرف منسوب کرتے ہیں "لیس کمثلہ شیٔ وھو السمیع البصیر ہ"

---

**قرآن مجید کی چند جامع الصفات آیات**

اب ہم قرآنی تعلیم و دعوت کے اس باب (بیان صفات) کو چند ایسی آیات ہی کے ختم کرتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کی مختلف شئون و صفات کو جامع ہیں اور جن میں اللہ تعالیٰ کی ایجابی صفات کمال کے ساتھ اسکی تنزیہی شان کو بھی جمع کر کے بیان کیا گیا ہو ۔۔۔۔۔ سب سے پہلے سورۂ بقرہ کی وہ مشہور جامع الصفات آیت پڑھیئے جو آیت الکرسی کے نام سے معروف ہے۔

| | |
|---|---|
| اللہ لا الٰہ الا ھو الحیّ | اللہ (کی شان یہ ہے کہ صرف وہی الٰہ حق ہے) |
| القیوم ۚ لا تاخذہ سنۃ | اس کے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق |
| ولا نوم ۚ لہ ما فی السمٰوات | نہیں، وہ "الحی" زندۂ جاوید ہے یعنی حیات |
| وما فی الارض ۗ من ذا الذی | اس کی ذاتی صفت ہے اس کے لیے فناء و زوال |
| یشفع عندہ الا باذنہ ۚ | نہیں) وہ "القیوم" ہے ساری کائنات |
| یعلم ما بین ایدیھم وما | اسی کے حکم سے قائم ہے (وہ ہمہ وقت بیدار |

خلفهم ولا يحيطون بشيء من علمه الا بما شاء وسع كرسيه السموات والارض ولا يؤده حفظهما وهو العلي العظيم (بقرہ ۔ ۳۴)

اور خبردار رہنے والا ہو) اسے اونگھ لگتی ہے اور نہ نیند آتی ہے (ایسے عوارض کا اس کے پاس گذر ہی نہیں) زمین اور آسمان میں جو کچھ ہے اسی کا ہے (وہی سب کا مالک و مختار ہے) کون ہے جو اس کی جناب میں اس کی اجازت کے بغیر کسی کی سفارش بھی کر سکے (کسی کی یہ مجال نہیں) جو کچھ بندوں کے سامنے اور حاضر ہے وہ اس کو بھی جانتا ہے اور جو ان کے پیچھے اور ان سے غائب اور اوجھل ہے وہ اس سے بھی واقف ہے، اور مخلوقات اور بندوں کا حال یہ ہے کہ اللہ کے غیر متناہی اور لامحدود علم میں سے وہ کسی ایک چیز کو بھی پوری طرح نہیں جان سکتے الا یہ کہ کسی چیز کا علم وہ خود ہی ان کو دینا چاہے (تو وہ صرف اسی کو اور اس کے بتائے کے بقدر ہی جان سکتے ہیں۔ اس کا تخت حکومت زمین و آسمان کی وسعتوں پر چھایا ہوا ہے اور ان کے تھامنے سے وہ تھکتا نہیں اور وہ اونچی شان والا بڑی عظمت والا ہے۔

اسی طرح سورۂ حدید کے شروع میں اللہ تعالیٰ کی شئون و صفات کا بڑی جامعیت کے ساتھ اور بڑا روح پرور بیان کیا گیا ہے ارشاد ہے :۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ لَهُ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ

اللہ کی تسبیح و تقدیس کرتی ہیں یعنی اس کی پاکی بیان کرتی ہیں وہ سب چیزیں جو آسمانوں میں اور زمین میں ہیں اور وہ بڑا زبردست اور صاحب حکمت ہے، اسی کی حکومت اور فرمانروائی ہے آسمانوں میں اور زمین میں، وہی جسے چاہتا ہے

والظاهر والباطن
وهو بكل شيء عليم ۝
هو الذي خلق السموات
والارض في ستة ايام
ثم استوى على العرش
يعلم ما يلج في الارض
وما يخرج منها وما
ينزل من السماء وما
يعرج فيها وهو معكم
اينما كنتم والله بما
تعملون بصير ۝
(حدید ع ۱)

چلاتا ہے اور مارتا ہے (یعنی موت وحیات کا سارا نظام اسی کے ہاتھ میں ہے) اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ـــــ وہی اول ہے وہی آخر ہے (یعنی وہ اس وقت بھی موجود تھا جبکہ اس کے سوا کوئی موجود نہ تھا اور سب کے فنا ہو جانے کے بعد بھی وہ موجود رہنے والا ہے) وہی ظاہر ہے وہی باطن (یعنی ظاہر ایسا کہ ہر معمولی عقل والا اس کو جانتا ہے اور اس کی خدائی کا یقین رکھتا ہے اور مخفی ایسا کہ کوئی آنکھ اس کو دیکھ نہیں سکتی) اور وہ ہر چیز کو پوری طرح جانتا ہے ـــــ وہی ہے کہ اس نے آسمانوں اور زمین کو چھ روز میں (چھ دوروں میں) بنایا۔ پھر وہ اپنے تخت حکومت پر متمکن ہو گیا۔ جو کچھ زمین کے اندر جاتا ہے اور جو اس میں سے نکلتا ہو وہ اس سب کو جانتا ہو اور اسی طرح جو کچھ آسمان سے اترتا ہو اور جو کچھ اس کی طرف چڑھتا ہو وہ اس سب کا بھی علم رکھتا ہے ـــ اور تم جہاں بھی ہو وہ (ہر جگہ اور ہر حال میں) تمہارے ساتھ ہے۔ اور تم جو کچھ کرتے ہو وہ اللہ اس سب کو خوب دیکھتا ہے۔

اس سلسلہ میں سورۂ حشر کی یہ آخری آیتیں بھی اور پڑھ لیجئے:-

هو الله الذي لا اله الا
هو ج عالم الغيب والشهادة
هو الرحمن الرحيم ۝ هو الله
الذي لا اله الا هو ج الملك

وہ اللہ جس کی شان یہ ہے کہ صرف وہی معبود حق ہے اس کے سوا کوئی ہستی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں، وہ سب چھپی اور کھلی چیزوں کا جاننے والا ہے وہ بڑا مہربان اور نہایت رحمت

القدوس السلام المؤمن المهيمن العزيز الجبار المتكبر سبحان الله عما يشركون ۝ هو الله الخالق البارئ المصور له الاسماء الحسنى يسبح له ما في السموات والارض وهو العزيز الحكيم ۝

(الحشر ع ۳)

... والا ہے۔ وہ اللہ ہی الٰہ حق ہے اس کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں، وہی حقیقی بادشاہ ہے، وہ القدوس ہے (عیب و نقص کی ہر نسبت سے پاک ہے) السلام ہے (سلامتی اس کی ایسی صفت ہے کہ اس کے لیے کوئی خطرہ اور اس کو کبھی زوال نہیں) المؤمن ہے (بندوں کو امن دینے والا ہے) المہیمن (ان کا رکھوالا اور نگہبان) ہے۔ العزیز ہے (زبردست اور غالب ہے) الجبار ہے (سب پر اس کا دباؤ اور تسلط ہے کوئی اس کی مشیت کے خلاف حرکت نہیں کرسکتا) المتکبر ہے (بے انتہا عظمت و کبریائی اس کی صفت ہے) پاک ہے ان کے شریک بتلانے سے ۔۔۔۔ وہ اللہ ہے پیدا کرنے والا، ٹھیک ٹھیک بنانے والا، صورت گری کرنے والا، اسی کے لیے ہیں سب عمدہ نام (اور اچھے القاب) آسمان و زمین کی سب چیزیں اس کی تسبیح و تقدیس کرتی ہیں (اور اس کی پاکی اور برتری کے گیت گاتی ہیں) اور وہ نہایت زبردست اور صاحب حکمت ہے۔

خدا کی صفات کے متعلق قرآن مجید کے ان مفصل بیانات کے بعد سورۂ اخلاص کا نہایت مختصر ایک بیان اور بھی پڑھ لیجیے جو بڑا سادہ ہونے کے ساتھ بڑی غیر معمولی دلکشی اور دلآویزی اپنے اندر رکھتا ہے۔

قل هو الله احد ۝ الله الصمد ۝ لم يلد ولم يولد ۝ ولم يكن له كفوا احد ۝

کہو وہ اللہ ایک ہے یگانہ و یکتا ہے۔ اللہ بے نیاز ہے (اس کو کسی کی احتیاج نہیں اور سب اس کے محتاج ہیں) نہ اس سے کوئی پیدا ہوا نہ وہ کسی سے پیدا ہوا ہے اور نہ کوئی ہے اس کا ہمسر اور اس کے برابر کا ہے۔

جو شخص خدا کو مانتا ہے اور اپنے کو اس کا مخلوق و مملوک اور بندہ یقین کرتا ہو اس کے دل میں اس چیز کی طلب اور پیاس کا ہونا بالکل قدرتی بات ہو کہ مجھے اپنے اس خالق اور رب کی معرفت حاصل ہو اور اس کے بارے میں جو کچھ میں جان سکتا ہوں وہ کسی طرح جانوں اور بلاشبہ اس دنیا میں اللہ تعالیٰ کی صفات کے متعلق سب سے زیادہ صحیح، مکمل، مور واضح اور اطمینان بخش بیان صرف قرآن مجید کا ہو، اس سے ایک طرف تو دلوں میں اللہ کی شایان شان عظمت پیدا ہوتی ہے اور امکان کی حد تک اس کی صحیح معرفت حاصل ہوتی ہے اور دوسری طرف اُنس و محبت کا جذبہ بھی ابھرتا ہے اور پھر اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہو کہ بندہ اسکی رضا جوئی کو اپنی زندگی کا نصب العین بنا لیتا ہے اور یہی انسان کی کامیابی کی اعلیٰ اور آخری منزل ہو۔

---

# معارف الاحادیث

(مسلسل)

(۱۰) عن عبد اللہ بن عمرو ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اربعٌ اذا کُنّ فیک فلا علیک ما فاتک الدنیا حفظ امانۃ وصدق حدیث وحسن خلیقۃ وعفۃ فی طعمۃ۔

(رواہ احمد والبیہقی فی شعب الایمان)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عمرو سے مروی ہو کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ چار باتیں اور چار خصلتیں ایسی ہیں کہ اگر وہ تم کو نصیب ہوں تو پھر دنیا اور اس کی نعمتوں کے فوت ہو جانے اور ہاتھ نہ آنے میں کوئی مضائقہ اور کوئی گھاٹا نہیں۔ امانت کی حفاظت، باتوں میں سچائی، حُسنِ اخلاق، اور کھانے میں احتیاط اور پرہیزگاری (احمد و بیہقی)

(تشریح) ہماری زبان اور دین کی اصطلاح میں امانت بہت وسیع معنی میں استعمال ہوتا ہو اللہ کے اور اسی طرح بندوں کے ہر حق کی ادائیگی اور ہر عہد کی پابندی امانت کے وسیع مفہوم میں داخل ہو۔ پس ظاہر ہو کہ جس شخص میں امانت کی صفت ہو یعنی جس کا یہ حال ہو کہ وہ اللہ کے اور اس کے بندوں کے حقوق کی ادائیگی پوری دیانت داری کے ساتھ کرتا ہو اور اسی کے ساتھ اس کی زبان صداقت اور سچائی کی پابند ہو اور حُسنِ اخلاق کی دولت بھی اس کو حاصل ہو اور کھانے پینے کے معاملہ میں بھی وہ محتاط اور پرہیزگار ہو یعنی صرف حلال کھاتا ہو اور اتنا ہی کھاتا ہو جتنا اس کو کھانا چاہیے، اور حرام اور مشتبہ سے

بدرجہا بہتر کرتا ہے، پس جس شخص کو یہ تینوں باتیں نصیب ہوں، ظاہر ہے کہ اس کو انسانیت کا کمال نصیب ہے، جو اس دنیا کی سب سے بڑی دولت ہے اور آخرت کی کبھی نہ ختم ہونے والی زندگی میں اس کو وہ بے حساب اور بے شمار نعمتیں ملیں گی جن میں سے ایک ایک کی قیمت اس دنیا سے اور اس کی ساری دولتوں اور نعمتوں سے زیادہ ہوگی، پس ایسا شخص اگر دنیا سے خالی ہاتھ رہے تو اُسے کوئی غم اور کوئی افسوس نہ ہونا چاہیے کیوں کہ جو کچھ اسے ملا ہوا ہے دنیا اور اس کی ساری دولتیں اور بہاریں اس کے سامنے ہیچ ہیں۔

(۱۱) عن عبد الله بن عمرو قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم قد افلح من اسلم ورزق كفافاً وقنعه الله بما آتاه (رواہ مسلم)

(ترجمہ) یقیناً وہ شخص کامیاب اور بامراد ہوا جس نے اللہ کی فرمانبرداری کا طریقہ اختیار کیا اور اس کو قدر کفاف روزی دی گئی (یعنی فقر و فاقہ کی سختیوں سے بھی بچایا گیا اور زیادہ دولت مند بھی نہیں بنایا گیا) اور اللہ نے اس کو اتنی ہی روزی پہ قانع بنا دیا جو اس کو عطا فرمائی۔ (مسلم)

(تشریح) فی الحقیقت جس کو یہ تین باتیں نصیب ہو گئیں یعنی اپنے حقیقی مالک کی اطاعت اور فرمانبرداری اور بقدر ضرورت رزق اور اللہ کی عطا پہ قناعت اور اطمینان قلبی، وہ بڑا ہی کامیاب رہا اور اس نے سب کچھ پالیا۔ اللّٰھم اجعلنا منھم۔

(۱۲) عن ابی ذر ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال قد افلح من اخلص الله قلبه للایمان وجعل قلبه سلیما ولسانه صادقا ونفسه مطمئنة وخلیقته مستقیمة وجعل اذنه مستمعة وعینه ناظرة فاما الاذن فقمع واما العین فمقرة لما یوعی القلب وقد افلح من جعل قلبه واعیا۔ (رواہ احمد والبیہقی فی شعب الایمان)

(ترجمہ) حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ وہ شخص کامیاب اور بامراد ہوا جس کے دل کو اللہ نے ایمان کے لیے خالص کر دیا اور اس کے قلب کو صحیح و سالم بنا دیا (یعنی جس کے دل کو ایسا صادق ایمان و یقین نصیب فرمایا جس میں شک یا نفاق کی کوئی آمیزش اور کوئی گنجائش نہیں اور ... بری اخلاقی امراض سے بھی اس کے دل کو پاک کر کے سلیم بنایا) اور اسکی

زبان کو سچائی اور اس کے نفس کو اطمینان عطا فرمایا (یعنی اس کے نفس کو ایسا کر دیا کہ اللہ کی یاد سے اور اس کی مرضیات سے اس کو عین اطمینان ملتا ہے) اور اس کی طبیعت کو سیدھا اور درست کر دیا (کہ وہ برائی کی طرف نہیں چلتی) اور اس کے کان کو سننے والا اور آنکھ کو دیکھنے والا بنا دیا (کہ وہ حق باتوں کو اور اللہ کی نشانیوں کو سنتے ہیں اور دیکھتے ہیں اور نصیحت و عبرت حاصل کرتے ہیں) پس کان تو مثل قیف کے ہیں (کہ باتیں اسکے راستے سے دل میں داخل ہو جاتی ہیں جس طرح برتن یا شیشی میں کوئی چیز قیف کے ذریعہ جاتی ہے) اور آنکھ پہونچانے والی اور ٹھہرانے والی ہے ان چیزوں کو جو وہ قلب کو سونپتی ہے۔ اور بامراد و کامیاب ہوا وہ شخص جس کے دل کو بنا دیا اللہ نے یاد رکھنے والا۔

(**تشریح**) حدیث کے آخر حصہ میں کان اور آنکھ کے متعلق جو بات فرمائی گئی ہے "فاما الاذن فقمع" الخ" جس کے ترجمہ پر امتیاز کے لیے خط کھینچ دیا گیا ہے اس سے وجود انسانی میں کان اور آنکھ کی اس امتیازی اہمیت ظاہر کرنا مقصود ہے کہ دل جو انسانی اعضاء میں گویا بادشاہ اور فرمانروا کی حیثیت رکھتا ہے اس تک جو چیزیں پہونچتی ہیں اور اس کو متاثر کرتی ہیں وہ عموماً کان اور آنکھ ہی کے ذریعہ پہونچتی ہیں اس لیے انسان کی فلاح و سعادت اس پر موقوف ہے کہ اللہ اسکے کان کو شنوا اور اسکی آنکھوں کو بینا بنا دے ـــ اور سب سے آخر میں فرمایا کہ "فلاح یاب اور بامراد ہوا وہ انسان جس کے دل کو اللہ نے یاد رکھنے والا بنا دیا" ـــ مطلب یہ ہے کہ فلاح و سعادت تک پہونچانے والی جو باتیں کان یا آنکھ کے ذریعہ دل میں پہونچیں اُن سے بھی منزل سعادت تک جب ہی پہونچا جا سکتا ہے جبکہ دل ان کو محفوظ رکھے اور ان سے برابر کام لیتا رہے اس لیے انسان کی سعادت اور خوش بختی کی آخری اور سب سے اہم شرط یہ ہے کہ قلب اپنا فریضہ اور وظیفہ ٹھیک ٹھیک انجام دیتا رہے۔

قرآن مجید میں بھی جا بجا انسان کی ان تینوں قوتوں (سمع، بصر، قلب) کا ذکر اس طرح کیا گیا ہے کہ گویا انسان کی ہدایت اور نجات کا دار و مدار انہی تینوں کی سلامتی اور درستی پر ہے۔

# انسانیت اور انبیاء علیہم السلام

[اس سال لکھنؤ میں کیم شعبان سے چہارم شعبان تک چار تبلیغی اجتماعات ہوئے تھے۔ ان میں سے دو اجتماع شہر کی عام جلسہ گاہ امین آباد پارک میں منعقد کیے گئے تھے تاکہ مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم حضرات کے کان بھی دعوتِ حق سے آشنا ہو سکیں اور زندگی کے لیے اللہ کے دین اور اس کے پیغمبروں کی ضرورت کو محسوس کر سکیں۔ پارک کے پہلے اجتماع میں مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی نے خطاب فرمایا تھا جسکو لکھنؤ اور بیرون لکھنؤ کے آٹھ دس ہزار انسانوں نے قابلِ تعریف سکون و سنجیدگی کے ساتھ سنا۔ مولانا کی یہی تقریر ہدیۂ ناظرین الفرقان کی جا رہی ہے۔]　　　ادارہ

---

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ ونستغفرہ ونؤمن بہ ونتوکل علیہ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ ونشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ ونشھد ان سیدنا ونبینا ومولینا محمدا عبدہ ورسولہ صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ واصحابہ وازواجہ وذریاتہ وسلم تسلیما کثیرا کثیرا۔

دوستو اور بھائیو! لکھنؤ جیسے بڑے اور بھرے شہر اور امین آباد جیسی گلزار اور آباد جگہ میں ایک نامانوس صدا بلند کرنا نقارخانہ میں طوطی کی آواز کے مرادف ہے، اور اس شور و ہنگامہ میں اس کو صبر و سکون کے ساتھ سننا صبر و ضبط کا بڑا امتحان ہے ——— مگر دوستو! یہ کوئی نئی مشکل یا دنیا کا کوئی نیا واقعہ نہیں ہے۔ جب اللہ کے برگزیدہ بندے اس دنیا میں آئے اور اللہ کا پیغام لائے اُس وقت

